فَاَعِنِّيْ وَاَغِثْنِيْ وَانْصُرْنِيْ فَاِنَّهٗ لَا مُعِيْنَ

بس مدد کر میری اور فریاد کو پہنچ اور یاری کر میری پس بیشک میرا سوائے تیرے

لِيْ اِلَّا اَنْتَ وَلَا نَاصِرَ لِيْ عَلَيْهِمْ غَيْرُكَ وَلَا

کوئی مددگار نہیں ہے۔ اور نہ یاری کرنیوالا ہے مجھ پر سوائے تیرے اور نہ

اَسْئَلُ اَحَدًا سِوَاكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

میں کسی سے بجز تیرے سوال کرتا ہوں۔ اے اللہ! میں مانگتا ہوں تجھ سے

بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ اَنْ تُسَخِّرَ لِيْ

سات آیات اور ذکر حکیم کے یہ کہ مسخر کر میرے واسطے

رُوْحَانِيَّةً وَخُدَّامَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الْمُبَارَكَةِ

روحیں اور خدام اس سورت مبارک سے۔

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَجِيْبُوْا يَا مَلٰٓئِكَةَ

بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے۔ قبول کرو اے ملائکہ

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ بِحَقِّ اِسْمِ الْاَعْظَمِ وَبِحَقِّ هٰذِهِ

رب العالمین بحق اسم اعظم کے اور بحق اس

الدَّعْوَةِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ وَاَقْسَمْتُ

دعوت کے اور ذکر حکیم کے۔ قسم دیتا ہوں

عَلَيْكُمْ يَا مَلٰٓئِكَةَ رَبِّيْ اَجِيْبُوْا الْاَسْمَاءِ اللّٰهِ

تم کو اے ملائکہ اپنے رب کی قبول کرو واسطے اسماء اللہ کے



طَائِعِيْنَ فَاِنِّيْ اَسْتَعِيْنُ عَلَيْكُمْ بِاللّٰهِ الرَّحْمٰنِ

اطاعت کرنے والے ہیں مدد مانگتا ہوں تم سے ساتھ اللہ رحمٰن ورحیم

الرَّحِيْمِ وَبِالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

کے اور ساتھ الحمد للہ رب العالمین کے۔

يَا رُوْقِيَائِيْلُ بِحَقِّ الْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ

اے روقیائیل بحق اسم اعظم کے جو مکتوب ہے

عَلٰى قَلْبِ الْقَمَرِ وَالشَّمْسِ وَبِحَقِّ الْاَعْظَمِ

قلب قمر اور شمس پر اور بحق اسم اعظم کے

يَا مُذْهِبُ بِحَقِّ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَبِحَقِّ الْغَالِبِ

اے مذہب بحق رب العالمین کے اور بحق بادشاہ

الْمَلِكِ عَلَيْكَ اَمْرُهٗ رُوْقِيَائِيْلُ اَحْضِرْ وَ

غالب کے جس کا حکم تجھ پر غالب ہے۔ اے روقیائیل حاضر ہو تو اور

اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ وَقَبَائِلُكَ وَجَمِيْعُ

تیرے مددگار اور تمام قبیلے تیرے جو تیرے حکم میں ہیں کرو

عَشَائِرِكَ مَنْ كَانَ تَحْتَ حُكْمِكَ اَجِيْبُوْا

تم اور ہو میرے مددگار جس کا میں ارادہ

وَكُوْنُوْا عَوْنًا لِّيْ عَلٰى مَا اُرِيْدُ بِحَقِّ مَا تَلَوْتُهٗ

کرتا ہوں بحق اس کے جو پڑھا میں نے

عَلَيْكُمْ مِنْ اِسْمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ كُنْ لِّيْ

تمہیں اسم اعظم سے ۔ اے اللہ ہو میرا

عَوْنًا وَّمُعِيْنًا وَّاَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَاسَمْسَائِيْلُ

مددگار اور میں قسم دیتا ہوں تجھ کو اے سمسائیل بحق

بِحَقِّ صَاحِبِ هٰذِهِ الْبَيِّنَةِ الْعُلْيَا اَجِبْ

بنانے (آسمان) بلند والے کے ۔ قبول کر

يَا جِبْرَئِيْلُ بِحَقِّ الْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ عَلٰى

اے جبرائیل بحق اسم مکتوب کے قلب

قَلْبِ الْقَمَرِ وَبِحَقِّ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ

قمر برادر بحق اللہ واحد قہار کے ۔

اَجِبْ يَا اَبَا النُّوْرِ الْاَبْيَضِ بِحَقِّ الْمَلِكِ

قبول کر ابو النور الابیض بحق اس بادشاہ کے

الْغَالِبِ عَلَيْكَ اَمْرُهٗ شَمَاءِيْلُ اَجِبْ

جس کا حکم تجھ پر غالب ہے شمائیل قبول کر تو

اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ وَعَشَائِرُكَ اَجِبْ اَنْتَ

اور تیرے ماتحت اور قبیلے اور قبول کرو تو

وَقَبَائِلُكَ وَاَهْلُ طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ

اور قبیلے تیرے اور اہل طاعت سب کے سب ۔



اَجِيْبُوْا كُلُّكُمْ وَافْعَلُوْا مَا اُرِيْدُ مِنْكُمْ بِحَقِّ

اور میرے مددگار ہو اور میں جو تم سے چاہتا ہوں اس کو کرو بحق

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ

سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح ۔ قبول کرو

اَجِيْبُوْا وَكُوْنُوْا طَائِعِيْنَ وَلِاَسْمَائِهٖ سَامِعِيْنَ

تم اور ہو اطاعت کرنے والے اس کے اسماء کے سننے والے

اَجِبْ يَا مِيْكَائِيْلُ بِحَقِّ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ

قبول کر اے میکائیل بحق آیات اور ذکر حکیم کے ۔

وَبِالَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَهُوَ بِكُلِّ

اور اس کے جس نے آسمان اور زمین کو بنایا ہے اور ہر چیز کو

شَيْءٍ عَلِيْمٌ اَجِبْ يَا بَرْقَانُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ

جانتا ہے ۔ قبول کر اے برقان بحق اس بادشاہ کے جس کا حکم

عَلَيْكَ اَمْرُهٗ كَسْفِيَائِيْلُ اُحْضُرُوْا اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ

تجھ پر غالب ہے ۔ کسفیائیل حاضر ہو تو اور تیرے مددگار و

وَقَبَائِلُكَ وَعَشَائِرُكَ وَمَنْ هُوَ تَحْتَ حُكْمِكَ

قبیلے جو تیرے ماتحت ہوں ۔

اَجِيْبُوْا يَا مَعَاشِرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيَّةِ الْعَلْوِيَّةِ

قبول کر اے گروہ روحانیہ علویہ ارضیہ کے

وَالْاَرْضِيَّةِ بِحَقِّ الْمَلَكُوْتِ الرُّوْحَانِيَّةِ

بحق ملکوت روحانیہ کے حاضر ہو اُس

اُحْضِرُوْا اِلٰی مَكَانِیْ هٰذَا اَلْوَجَا ۳ بار اَلْعَجَلُ

میرے مکان میں اس وقت جلدی ابھی ۳ مرتبہ پڑھے العجل الوجا

۳ بار اَلسَّاعَةُ ۳ بار اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً

۳ مرتبہ پڑھے الساعۃ اور ۳ مرتبہ پڑھے العجل۔ نہیں ہوگی مگر ایک

وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ خَامِدُوْنَ يٰحَسْرَةً

آواز پس ناگہاں وہ خاموش ہوں گے۔ حسرت

عَلَى الْعِبَادِ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا

ان بندوں پر جو رسول اُن کے پاس آتا ہے اُس کا مذاق

بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ اُحْضِرُوْا وَاَجِيْبُوْا وَاَطِيْعُوْا

کرتے ہیں۔ قبول کرو اور اطاعت کرو

وَمَنْ تَخَلَّفَ مِنْكُمْ تَحْرِقُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ

جو تم میں سے پیچھے رہ جائے گا اس کو فرشتے آگ کے شہابوں

بِالشُّهُبِ وَالثَّوَاقِبِ وَاَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ

سے جلا دیں گے۔ اور بیشک ہم نے مَس کیا آسمانوں کو

فَوَجَدْنٰهَا مُلِئَتْ حَرَسًا شَدِيْدًا وَّشُهُبًا

پس پایا ہم نے اُس کو بھرا ہوا نگہبانوں سخت سے اور شہابوں سے



وَاَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ فَمَنْ

ہم بیٹھتے تھے (پہلے) جگہوں میں اُس کے سننے کے واسطے۔ پس جو

يَّسْتَمِعِ الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا رَّصَدًا وَّاَنَّا

اَب سنے وہ پائے گا اپنے واسطے شہاب رکھتے والا۔ اور بیشک ہم

لَا نَدْرِیْٓ اَشَرٌّ اُرِيْدَ بِمَنْ فِی الْاَرْضِ اَمْ

نہیں جانتے ہیں کہ آیا برائی کا ارادہ کیا گیا ہے اہل زمین کے ساتھ یا

اَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا وَّاَنَّا مِنَّا الصّٰلِحُوْنَ

ارادہ کیا ہے اُن کے ساتھ اُن کے رب نے بھلائی کا اور بیشک ہم سے نیک بخت

وَمِنَّا دُوْنَ ذٰلِكَ كُنَّا طَرَآئِقَ قِدَدًا وَّاَنَّا

ہیں اور ہم میں سے ہیں سوائے اُن کے۔ ہم تھے مختلف فرقے اور بیشک ہم نے

ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ نُّعْجِزَ اللّٰهَ فِی الْاَرْضِ وَلَنْ

یقین کر لیا کہ ہم نہ عاجز کر سکیں گے خدا کو زمین میں اور نہ عاجز کر

نُّعْجِزَهٗ هَرَبًا وَّاَنَّا لَمَّا سَمِعْنَا الْهُدٰى

سکیں گے اُس کو بھاگنے میں۔ اور بیشک ہم نے جب سُنا ہدایت کو

اٰمَنَّا بِهٖ فَمَنْ يُّؤْمِنْ بِرَبِّهٖ فَلَا يَخَافُ

ایمان لائے ہم ساتھ اس کے۔ اور بیشک جو ایمان لائے اپنے رب کے ساتھ وہ نہیں خوف

بَخْسًا وَّلَا رَهَقًا وَّاَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَ

کرتا ہے کبھی اور بگڑ جانے کا۔ اور بیشک ہم میں مسلمان ہیں اور

مِنَّا الْقَاسِطُوْنَ فَمَنْ اَسْلَمَ فَاُولٰٓئِكَ

ہم میں سے ظالم ہیں۔ پس جو اسلام لے آیا اُس نے قصد

تَحَرَّوْا رَشَدًا ۝ وَاَمَّا الْقَاسِطُوْنَ فَكَانُوْا

کیا ہدایت کا۔ اور جو ظالم ہیں وہ جہنم

لِجَهَنَّمَ حَطَبًا ۝ اُقْسِمْتُ عَلَيْكُمْ اَيَّتُهَا

کے ایندھن ہیں۔ قسم دیتا ہوں میں تم کو ارواح

اَرْوَاحُ الرُّوْحَانِيَّةُ اَجِيْبُوْا بِحَقِّ مَا تَلَوْتُهٗ

روحانیہ یہ کہ قبول کرو بحق اس کے جو پڑھا میں نے

عَلَيْكُمْ مِّنْ اَسْمَآءِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاٰيٰتِهٖ لَا

تم پر اسمائے الٰہی سے اور اُس کی آیات سے تم میں

يَتَخَلَّفُ مِنْكُمْ اَحَدًا اَجِيْبُوْا وَاسْمَعُوْا

سے کوئی پیچھے نہ رہے۔ قبول کرو اور سنو

وَاُحْضُرُوْا وَاُدْخُلُوْا فِيْ جَمِيْعِ الْاَرْضِيَّةِ

اور حاضر رہو اور داخل ہو تمام ارضیہ میں۔

اَجِيْبُوْا يَا مَعَاشِرَ الْاَرْضِيَّةِ مَا تَلَوْتُهٗ عَلَيْكُمْ

قبول کرو اے گروہ ارضیہ بحق اس کے جو پڑھے میں نے تم پر

اَجِيْبُوْا بِحَقِّ اَسْمَآءِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَجِيْبُوْا

اسمائے الٰہی سے۔ قبول کرو



طَائِعِيْنَ لِاَسْمَآءِ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَجِيْبُوْا

اطاعت کرنے والے اسمائے الٰہی کے۔ قبول کرو

لَا يَتَخَلَّفُ مِنْكُمْ اَحَدًا اَجِيْبُوْا يَا مَعَاشِرَ

تم میں سے کوئی پیچھے نہ رہے۔ قبول کرو اے گروہ

الْاَرْوَاحِ الْاَرْضِيَّةِ طَائِعِيْنَ بِحَقِّ مَا

ارواح ارضیہ کے۔ اطاعت کرنے بحق اس کے جو

اُقْسِمْتُ بِهٖ عَلَيْكُمْ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ

قسم دی میں نے تم کو اور بیشک وہ قسم اگر تم جانو تو بہت

عَظِيْمٌ وَّاَنْ لَّوِ اسْتَقَامُوْا عَلَى الطَّرِيْقَةِ

بڑی ہے اور بیشک اگر وہ قائم رہیں وہ طریقت پر

لَاَسْقَيْنٰهُمْ مَّآءً غَدَقًا لِّنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ وَمَنْ

البتہ پلائیں ہم ان کو پانی بہت تاکہ فتنہ میں ڈالیں ہم ان کو بیچ اسکے

يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا

اور جو روگردانی کرے گا اپنے رب کے ذکر سے داخل کریگا وہ اس کو عذاب سخت میں

اَجِيْبُوْا لَا يَتَخَلَّفُهٗ مِنْكُمْ اَحَدٌ بِحَقِّ مَا

قبول کرو تم میں سے کوئی پیچھے نہ رہے بحق اُس کے جو

اُقْسِمْتُ بِهٖ عَلَيْكُمْ وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ

قسم دی میں نے تم کو اور بیشک مسجدیں اللہ ہی کے واسطے ہیں۔

فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۙ وَّ اَنَّهٗ لَمَّا قَامَ

پس مت پکارو اللہ کے ساتھ اور کسی کو۔ بیشک جب کھڑا ہوا اللہ کا

عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ

بندہ پکارتا تھا اس کو قریب ہے کہ وہ اُس پر تہ برتہ

لِبَدًا ؕ قُلْ اِنَّمَاۤ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَلَاۤ اُشْرِكُ بِهٖۤ

ہو جاتیں۔ کہہ دو کہ میں فقط اپنے رب کو پکارتا ہوں اور اُس کے ساتھ

اَحَدًا ۔ قُلْ اِنِّيْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّ لَا

کسی کو شریک نہیں کرتا۔ کہہ دو میں تمہارے لئے کچھ نفع یا نقصان کا مالک نہیں

رَشَدًا ؕ قُلْ اِنِّيْ لَنْ يُّجِيْرَنِيْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ

ہوں۔ کہہ دو مجھ کو کوئی سوائے خدا کے بچا نہیں سکتا۔

وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۙ اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ

اور نہیں پاتا ہوں میں سوائے اُس کے ٹھکانا۔ مگر پہنچانا خدا کی

اللّٰهِ وَرِسٰلٰتِهٖ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

طرف سے اور رسالت اس کی۔ اور جو نافرمانی کرے اللہ اور اسکے رسول کی

فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَاۤ اَبَدًا ؕ

پس اُس کے واسطے نار جہنم ہے وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

حَتّٰۤى اِذَا رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ فَسَيَعْلَمُوْنَ

یہاں تک کہ جب وہ دیکھیں گے وہ اس چیز کو جس کا وعدہ کیا جاتا ہے۔ پس عنقریب



مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا وَّ اَقَلُّ عَدَدًا ؕ قُلْ

کہ کون کمزور ہے از روئے مددگار کے۔ اور کم ہیں گنتی میں۔ کہہ دو

اِنْ اَدْرِيْۤ اَقَرِيْبٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ اَمْ يَجْعَلُ

میں نہیں جانتا ہوں کہ آیا قریب ہے وہ چیز جس کا وعدہ دیتے جاتے ہو تم۔ یا کرے گا

لَهٗ رَبِّيْۤ اَمَدًا ؕ عٰلِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ

میرا رب اس میں۔ خوب جاننے والا ہے غیب کا اور نہیں خبردار کرتا

عَلٰى غَيْبِهٖۤ اَحَدًا ۙ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ

ہے اپنے غیب پر۔ مگر جس کو برگزیدہ کرتا ہے اپنے رسول سے۔

فَاِنَّهٗ يَسْلُكُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ

بیشک چلاتا ہے اُس کے آگے پیچھے۔ اور

رَصَدًا ؕ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْۤ اَسْئَلُكَ بِطَآءِ طَوْلِكَ

نگہبان۔ اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیری طا، طول

وَبِبَآءِ بَقَآئِكَ وَبِقَافِ قُدْرَتِكَ وَبِتَآءِ

اور با، بقا اور قاف قدرت اور تا،

تَبَرُّكِكَ وَبِثَآءِ ثُبُوْتِ مُلْكِكَ وَوَسَعِ

تبرک اور ثا، ثبوت ملک اور تیری وسعت

كُرْسِيِّكَ يَا مَنْ لَّا تُخَالِطُهُ الظُّنُوْنُ فِيْ

کرسی کے ساتھ۔ اے وہ ذات کہ نہیں ملتے ہیں اُس سے گمان اس کے۔

مُلْكِهٖ يَا مَنْ يَّسْتَجِيْرُهٗ كُلُّ شَيْءٍ وَّلَا شَيْءٌ

اس کے ملک میں اے وہ ذات جس سے ہر چیز پناہ مانگتی ہے کوئی چیز ایسی

مِّنْ خَلْقِهٖ وَهُوَ بِهٖ يَسْتَجِيْرُ وَلَا يُجَارُ فِيْ مُلْكِهٖ

نہیں ہے جو اُس سے پناہ مانگتی ہو اور نہیں پناہ دی جاتی ہے اُس کے ملک میں

اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ فَاِنِّيْ لَا اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا

سوال کرتا ہوں تجھ سے اے اللہ پس بیشک میں نہیں مالک ہوں واسطے نفع کا

وَّلَا ضَرًّا اِلَّا بِاِذْنِكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

اور نہ نقصان کا مگر تیرے حکم سے۔ اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں

بِحَقِّ الْوَعْدِ الَّذِيْ وَعَدْتَّ بِهٖ اَنْبِيَآءَكَ

بحق اس وعدے کے جو تو نے کیا ہے اپنے انبیاء سے۔

وَاَرْشَدْتَّ بِهٖ اَوْلِيَآئِكَ اَللّٰهُمَّ يَا جَلِيْلُ

اور ہدایت کی ہے تُو نے اس کے ساتھ اپنے اولیاء کی۔ اے اللہ اے جلیل

۳ بار يَا عَظِيْمُ ۳ بار يَا قُدُّوْسُ ۳ بار۔ يَا اَللّٰهُ

(۳ بار پڑھے) اے عظیم (۳ مرتبہ پڑھے) اے قدوس (۳ مرتبہ پڑھے) اے اللہ (۳ مرتبہ پڑھے)

يَا مَنْ لَّهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا مَنْ

اے وہ ذات جس کے لئے ملک آسمان اور زمین کا۔ اے وہ ذات!

يَعْلَمُ وَلَا يَعْلَمُ عَنْهُ سَوَآءٌ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

جو جانتا ہے اور نہیں جانتا ہے اُس سے سوا اسکے۔ اے اللہ! میں تجھ سے ساتھ



بِجَاهِكَ وَبِعَيْنِ عِلْمِكَ وَبِغَيْنِ غُفْرَانِكَ

جاہ تیری کے اور عین علم اور غین غفران

وَبِفَاءِ فَضْلِكَ وَبِكَافِ كِبْرِيَائِكَ وَبِلَامِ

اور ف فضل اور کاف کبریائی اور لام

لُطْفِكَ وَبِيَاءِ يَقِيْنِكَ وَبِاَلِفِ اُلُوْهِيَّتِكَ

لُطف اور یائے یقین اور الف اُلوہیّت

وَبِضَادِ ضِيَآئِكَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ بِزَاءِ زِيْنَتِكَ

اور ضاد ضیاء کے ساتھ۔ اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں ساتھ تیری

وَبِشِيْنِ شِفَآئِكَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

زاء زینت اور شین شفاء کے اے زندہ اے قائم۔ اے اللہ! میں

اَسْئَلُكَ بِحَقِّ مَسَاجِدَ اللّٰهِ وَبِحَقِّ عِبَادِكَ

سوال کرتا ہوں بحق تیری مسجدوں کے اور بحق تیرے نیک

الصّٰلِحِيْنَ وَبِحَقِّ الرَّاكِعِيْنَ السَّاجِدِيْنَ

بندوں کے اور بحق رکوع کرنے والوں کے اور سجدہ کرنے والوں کے۔

وَبِحَقِّ الدَّاعِيْنَ فَاِنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ الْكَرِيْمُ

اور بحق دعاء کرنے والوں کے۔ پس بیشک تُو ہی اللہ کریم ہے۔

وَبِحَقِّ مَنْ دَعَاكَ سَخِّرْ لِيْ مُرَادِيْ وَكُنْ لِّيْ

اور اس کے جس نے دُعاء کی تجھ سے۔ مسخر کر میرے لئے مراد میری اور ہو میرا

مُعِيْنًا اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ لَمْ يُشْرِكْ

مددگار ۔ اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں بحق اس شخص کے جو نے

بِرَبِّهٖٓ اَحَدًا اَنْ تَشْهَدَ لِىْ وَتُيَسِّرَ لِىْ وَ

اپنے رب کے ساتھ شریک نہیں کیا یہ کہ تو موجود کر میرے واسطے اور آسانی کر اور

تُعِيْنَنِىْ وَتُهَيِّئَ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ رَشَدًا اَللّٰهُمَّ

مدد کر میری اور آسانی کر میرے لئے میرے کام کی بھلائی ۔ اے اللہ

يَا مَنْ هٰذَا الْكَلَامُ كَلَامُهٗ اَسْئَلُكَ بِكَلَامِكَ

وہ ذات جس کا یہ کلام ہے میں تجھ سے اسی کلام کے طفیل سے سوال

الْعَظِيْمِ وَبِسُوْرَةِ قُلْ اُوْحِىَ اِلَىَّ وَبِالْوَعْدِ

کرتا ہوں، اور سورہ قل اُوحی الی کے اور وعدہ حکیم کے

الْحَكِيْمِ اَللّٰهُمَّ يَا مَنْ اَحْصٰى كُلَّ شَىْءٍ

طفیل ۔ اے اللہ وہ جس نے احصار کیا ہے ہر چیز کی گنتی

عَدَدًا ط وَاَجْرَ الْبَحْرِ مِدَادًا وَيُفْنِى الْخَلَاقِ

کا ۔ اور جاری کیا ہے دریا کو اور فنا کرتا ہے خلائق کو ۔

وَهُوَ دَائِمٌ اَبَدًا يَا مَنْ لَّا تَصِفُهُ الْوَاصِفُوْنَ

اور ہمیشہ ہمیشہ ہے اے وہ ذات کہ نہیں وصف کر سکتے ہیں اس کا وصف کرنے والے

وَلَا يُوْصَفُ بِقِيَامٍ وَّلَا بِقُعُوْدٍ اَنْ تُسَخِّرَ لِىْ

اور نہ وصف کیا جاتا ہے ساتھ قیام وقعود کے یہ کہ مسخر کر تو میرے واسطے



خُدَّامَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ وَالْاَسْمَاءِ يَخْدِمُوْنَنِىْ

خدام اس سورت اور اسماء کے خدمت کریں میری

وَيُطِيْعُوْنَنِىْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ط

اور اطاعت کریں میری بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے ۔

اَللّٰهُمَّ يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ الرُّوْحَانِيِّيْنَ

اے اللہ! اے خدام اس دعوت کے روحانیوں!

اَللّٰهُمَّ عَلَيْكُمْ يَا مَعَاشِرَ الرُّوْحَانِيَّةِ الْكِرَامِ

اے اللہ قسم دیتا ہوں تم کو اے گروہ روحانیہ بڑے کے اور

الْمُوَكِّلِيْنَ بِاَفْلَاكِ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِّنْ

مؤکل آسمان کے ساتھ اس ذات پاک کے جس نے پیدا کیا ہے تم کو

نُوْرِهٖ وَاَسْكَنَكُمْ تَحْتَ عَرْشِهٖٓ اِلَّا مَا اَجَبْتُمْ

اپنے نور سے اور رکھا ہے تم کو اپنے عرش کے نیچے یہ کہ قبول کرو تم

سَامِعِيْنَ تَتَصَرَّفُوْنَ فِيْمَا اُرِيْدُ اَقْسَمْتُ

سننے والے تصرف کرنے والے اس کام میں جس کا میں ارادہ کرتا ہوں قسم دیتا ہوں

عَلَيْكُمْ بِهٰذِهِ الدَّعْوَةِ وَالْاَسْمَاءِ وَالسُّوْرَةِ

تم کو اس دعوت اور اسماء کی اور سورت کی

بِحَقِّ اَرْقُوْش ۲ بار كَلْهُوْش ۲ بار بَطْطَهُوْش ۲ بار

بحق ارقوش ۲ مرتبہ پڑھے کلہوش ۲ مرتبہ بططہوش ۲ مرتبہ

کمطهوش ۲ بار بهوش ۲ بار قانوش ۲ بار اَقْسَمْتُ

کمطہوش ۲ مرتبہ بہوش ۲ مرتبہ قانوش ۲ مرتبہ قسم دیتا ہوں

عَلَيْكُمْ يَا رُوقِيَائِيلُ الْمَلِكُ الْمُوَكَّلُ بِفَلَكِ

تجھ کو اے روقیائیل مؤکل فلک

الشَّمْسِ بِحَقِّ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ

شمس کے بحق اس اللہ کے جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہر ایک چیز

هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ

ہلاک ہونے والی ہے مگر اس کی ذات اُسی کیلئے ہے حکم اور اسی کی طرف رجوع کئے جاؤ گے تم

اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا رُوقِيَائِيلُ بِحُضُورِ الْمُذْهَبِ

قسم دیتا ہوں تم کو اے روقیائیل ساتھ حضور مذہب کے ۔

اَجِبْ يَا مُذْهَبُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ عَلَيْكَ

قبول کر اے مذہب بحق اُس بادشاہ کے جس کا حکم تجھ پہ غالب

اَمْرُهُ يَا رُوقِيَائِيلُ وَبِحَقِّ يَاهُ ۲ بار إِلَّا مَا اَجَبْتَ

ہے اے روقیائیل اور بحق یاہ کو دو مرتبہ پڑھے یہ کہ قبول کرے تو

وَاَسْرَعْتَ وَفَعَلْتَ مَا اَمَرْتُكَ بِهِ اَقْسَمْتُ

اور جلدی کرے تو جو حکم کرتا ہوں میں تجھ کو ۔ قسم دیتا ہوں تجھ کو

عَلَيْكَ يَا جِبْرَائِيلُ بِحُضُورِ الْاَبْيَضِ اَجِبْ

اے جبرائیل ساتھ حضور ابیض کے ۔ قبول کر



يَا اَبْيَضُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ عَلَيْكَ

اے ابیض بحق اس بادشاہ کے جس کا حکم تجھ پر غالب

اَمْرُهُ وَبِحَقِّ سَامِ إِلَّا بِمَا اَوْجَبْتَ وَ

ہے اور سام کے یہ کہ قبول کرے تو اور

اَسْرَعْتَ وَفَعَلْتَ مَا اَمَرْتُكَ بِهِ اَقْسَمْتُ

جلدی کر تو اور جو حکم کرتا ہوں میں تجھ کو اور قسم دیتا ہوں میں

عَلَيْكَ يَا سَمْسَائِيلُ الْمَلِكُ الْمُوَكَّلُ بِفَلَكِ

تجھ کو اے سمسائیل مؤکل فلک مریخ

الْمِرِّيخِ بِحَقِّ مَنْ اَمْرُهُ بَيْنَ الْكَافِ وَالنُّونِ

کے بحق اس ذات کے جس کا حکم ہے درمیان کاف و نون کے

إِنَّمَا اَمْرُهُ إِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ

بیشک حکم اس کا یہ ہے کہ جب ارادہ کرتا ہے کسی چیز کا تو کہتا ہے اُس سے ہو جا

فَيَكُونُ اَجِبْ يَا سَمْسَائِيلُ بِحُضُورِ الْمَلِكِ

پس وہ ہو جاتی ہے ۔ قبول کر اے سمسائیل ساتھ حضور ملک

الْاَحْمَرِ اَجِبْ يَا اَحْمَرُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ

احمر کے اور قبول کر اے احمر بحق اُس بادشاہ کے جس کا حکم تجھ پہ

عَلَيْكَ اَمْرُهُ سَمْسَائِيلُ وَبِحَقِّ دَمْلِيخَ إِلَّا

غالب ہے سمسائیل اور بحق دملیخ کے کہ یہ

مَا اَجَبْتَ وَاَسْرَعْتَ وَفَعَلْتَ مَا

قبول کر تو اور جلدی کر اور کر جو حکم کیا

اَمَرْتُكَ بِهٖ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا مِيْكَائِيْلُ

ہے مَیں نے تجھ کو ساتھ اُس کے ۔ قسم دیتا ہوں تجھ کو اے میکائیل!

اَلْمَلَكُ الْمُؤَكِّلُ بِفَلَكِ عُطَارِدِ وَبِحَقِّ

فرشتے مؤکل فلک عطارد کے بحق اُس ذات کے

مَنْ لَّا تُدْرِكُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ

جس کو آنکھیں نہیں پہنچتیں اور وہ آنکھوں کو

الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝

پہنچتا ہے اور وہ لطیف و خبیر ہے ۔

اَلسَّتَّارُ اَجِبْ يَا مِيْكَائِيْلُ بِحُضُوْرِ بَرْقَانَ

ستار قبول کر اے میکائیل حضور برقان کے

اَجِبْ يَا بَرْقَانُ بِحُضُوْرِ الْمَلِكِ الْغَالِبِ

قبول کر اے برقان بحضور اس بادشاہ کے جس کا حکم

عَلَيْكَ اَمْرُهٗ يَا مِيْكَائِيْلُ وَبِحَقِّ اَهِيَّا

تجھ پر غالب ہے اے میکائیل بحق اہیا

اَشْرَاهِيَّا اِلَّا مَا اَجَبْتَ وَاَسْرَعْتَ وَ

اشرا ہیا یہ کہ قبول کر تو اور جلدی کر تو اور



عَجَّلْتَ وَفَعَلْتَ مَا اَمَرْتُكَ بِهٖ اَقْسَمْتُ

تیزی کر تو اور کر جو حکم کیا ہے مَیں نے تجھ کو ساتھ اُس کے۔ قسم دیتا ہوں

عَلَيْكَ يَا صَرْفِيَائِيْلُ الْمَلَكُ الْمُؤَكِّلُ

تجھ کو اے صرفیائیل فرشتے مؤکل

بِفَلَكِ الْمُشْتَرِيْ بِحَقِّ اللّٰهِ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ

فلک مشتری بحق اللہ نور السمٰوٰت

وَالْاَرْضِ اَجِبْ يَا صَرْفِيَائِيْلُ شَمْهُوْرِشُ

والارض کے ۔ قبول کر اے صرفیائیل بحق شمہورش

اَجِبْ يَا شَمْهُوْرِشُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ

قبول کر اے شمہورش بحق اس بادشاہ کے جو غالب ہے

عَلَيْكَ اَمْرُهٗ يَا صَرْفِيَائِيْلُ دَرْدَمِيْشُ

تجھ پر حکم اُس کا اے صرفیائیل ! دردمیش !

اِلَّا مَا اَجَبْتَ وَعَجَّلْتَ وَاَسْرَعْتَ وَ

یہ کہ قبول کر تو اور جلدی کر تو اور تیزی کر تو اور

فَعَلْتَ مَا اَمَرْتُكَ بِهٖ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ

کر جو حکم کروں مَیں تجھ کو قسم دیتا ہوں مَیں تجھ کو

يَا عَيْنَائِيْلُ الْمَلِكُ الْمُؤَكِّلُ بِفَلَكِ

اے عینائیل بادشاہ مؤکل فلک

الزُّهْرَةِ بِحَقِّ مَنْ يَّعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى

زہرہ کے بحق اُس ذات پاک کے جو جانتا حمل ہر مادہ کا

وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ اَجِبْ

اور جو کم ہوتا ہے اس رحم میں اور جو زیادہ ہوتا ہے۔ قبول کر

يَا عَيْنَاءِيْلُ بِحَقِّ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ

اے عینائیل بحق سبوح قدوس رب

الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ اِلَّا مَا اَجَبْتَ وَ

الملائکۃ والروح کے یہ کہ قبول کر تو اور

فَعَلْتَ مَا اَمَرْتُكَ بِهٖ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ

کر جو حکم کرتا ہوں میں تجھ کو ساتھ اس کے۔ قبول کر

يَا صُفْيَائِيْلُ الْمَلَكُ الْمُوَكَّلُ بِفَلَكِ

اے صفیائیل بحق موکل فلک مقاتل

الْمُقَاتِلِ بِحَقِّ مَنْ يَّعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰى

کے بحق اُس کے جو جانتا ہے سرّ اور اخفی کو

اَجِبْ يَا كَسْفِيَائِيْلُ بِحُضُوْرِ مَيْمُوْنَ

قبول کر کسفیائیل بحضور میمون

اَبَا نُوْخٍ يَا مَيْمُوْنُ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ

ابانوخ کے اے میمون بحق اس بادشاہ کے جس کا حکم



عَلَيْكَ اَمْرُهٗ كَسْفِيَائِيْلُ وَبِحَقِّ اَزَلِيْ ۲ مرتبہ

تجھ پر غالب ہے۔ کسفیائیل بحق ازلی (۲ مرتبہ پڑھے)

اَدْرَاكَ ۲ مرتبہ اَرْزَيَالُ ۲ مرتبہ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ

ادراک (۲ مرتبہ پڑھے) ارزیال (۲ مرتبہ پڑھے) قسم دیتا ہوں تم کو

يَا مَلٰٓئِكَةُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰهِ

اے ملائکہ ربّ جہاں کے بحق بسم اللہ

الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِلَّا مَا اَجَبْتُمْ سَامِعِيْنَ

الرحمن الرحیم یہ کہ قبول کرو تم سننے والے

بِحَقِّ مَنْ قَالَ لِلسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ائْتِيَا

بحق اس کے جس نے فرمایا ہے واسطے آسمان اور زمین کے کہ آؤ تم دونوں

طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَا اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ بِحَقِّ

خوشی سے یا زبردستی سے کہا اُن دونوں نے آئے ہم خوشی سے بحق

الْحَقِّ الْحَقِيْقِ الْمَلِكِ الْوَثِيْقِ مُخْرِجِ

حقیقی بادشاہ وثیق کے نکالنے والا

الْاِنْسَانِ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍ وَّبِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ

انسان کا ہرایک تنگی سے اور بحرمت محمد

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَاحِبِهٖ

صلی اللہ علیہ وسلم اور اُن کے صاحب

الصِّدِّیْقِ اِلَّا مَاسَخَّرْتُمْ لِیْ هٰذِهٖ

صدیق کے یہ کہ مسخر کر تو میرے واسطے اس

الْاَرْضِیَّةِ یَکُوْنُوْا لِیْ عَوْنًا نِیْ طَوْعِیْ

ارضیہ کو ہوں وہ میرے مددگار میری اطاعت میں

مُمْتَثِلِیْنَ اَمْرِیْ بِحَقِّ اَهْیًا اَهْیًا قَرْشُ

میرا حکم ماننے والے بحق اہیا اہیا قرش

یَکْمُوْشُ عَکْشِ کَشْلَخْ وَبِحَقِّ الْفَرْدِ الصَّمَدِ

یکموش عکش کشلخ اور بحق فرد صمد کے۔

الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ

جس نے نہ جنا اور نہ جنا اور نہ جایا گیا اور نہ اس کی

کُفُوًا اَحَدٌ ۝ اِلَّا مَا اَسْرَعْتُمْ وَاَجَبْتُمْ وَلَمْ یَبْقَ

قوم و قبیلہ ہے۔ یہ کہ جلدی کرو تم اور قبول کرو تم اور نہ باقی

مِنْکُمْ اَحَدٌ اَلْعَجَلَ السَّاعَةَ بَارَكَ اللّٰهُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ

رہے تم میں سے کوئی ایک بھی۔ جلدی، اسی وقت برکت دے اللہ تمہارے اندر

اَجِیْبُوْا وَافْعَلُوْا مَا اَمَرْتُکُمْ بِهٖ بِحَقِّ مَا اَقْسَمْتُ بِهٖ

اور تمہارے اوپر قسم دی ہے میں نے تم کو ساتھ اس کے اور بیشک اگر تم

عَلَیْکُمْ وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ ط

جانو تو یہ قسم بہت بڑی ہے۔



## جنّات کو قابو کرنے کا مجرّب عمل

جس مکان میں یہ عمل کرے وہ پاک صاف ہو اچھے کپڑے پہنے خوشبو لگائے کسی قسم کا گوشت انڈا مچھلی نہ کھائے۔ زمین کو برابر کر کے ایک فولاد کی چھری یا چاقو سے ایسا گول مندلہ بناوے کہ جس میں پڑھنے کے لیے بیٹھ سکے اور قرآن شریف بھی رکھ سکے۔ جیسا کہ لکھا ہے اور اس کے چاروں کونوں پر چار چھریاں گاڑے اور ان چھریوں پر یہ طلسم کندہ کیا جائے اور چار پتلی کیلیں چاروں طرف گاڑے اور انار کی لکڑی مندلہ کے ایک کونے پر گاڑے اور ورق طلا یعنی سونے کے ورق پر یہ طلسم لکھ کر اس لکڑی کو انار میں لٹکائے اور سفید ریشم کے دھاگے سے باندھے اور مندلہ میں آنے جانے کے وقت دھونی جلانے کو یہ دوائیں کندر، چندروس، مصطگی، گوگل، زفت، سرو کا پوست، زعفران، مولسری کے پتے برابر لے کر باریک پیسیں پانی میں ملا کر گولی بنالیں اور سایہ میں خشک کرلیں۔ اور موم بتی یا گھی کا چراغ جلانے کو رکھے جہاں نشان کئے ہیں اور مندلہ کے چاروں طرف یہ آیت چھری یا چاقو سے لکھے وَلَنَبْلُوَنَّکُمْ بِشَیْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرَاتِ وَبَشِّرِ الصّٰبِرِیْنَ۔

شروع چاند کے مہینے جمعرات کی رات کو مندلہ میں جاوے اور اندر پہنچ کر مندلہ کے دروازہ پر کھیعص حمعسق فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اسی فولادی چھری سے کسی مٹی کی اینٹ پر لکھ کر رکھ لے تاکہ وہ دروازہ بند ہو جائے۔ پھر اس مندلہ میں بیٹھ کر جس جس جگہ نشان دکھایا ہے ایک طرف موم بتی کی روشنی کرے اور دوسری طرف ان دواؤں کی دھونی آگ پر جلاتا رہے۔ نماز عشا اسی جگہ پڑھ کر پھر یہ عزیمت تین ہزار اکسٹھ مرتبہ پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَعَلٰى اَبْنَائِكُمْ وَاِخْوَانِكُمْ بِحَقِّ ظُهُوْرِ فَانُتَ
عُهْرَطُوْرِ عُلُوْنَاثٍ عَلَشَهَدُوْشٍ طُوْطِيَاتٍ بِعَلُطُوْثٍ طَوْلَشٍ عُهُوْطُفْرِيْتٍ
فَضَعُوْثٍ وَعَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا عَبْدَ الْقَاهِرِ الْجِنِّيِّ وَيَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ
الْجِنِّيِّ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ وَبِعِزَّةِ وَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَقِّ طَاعَةِ
رَسُوْلِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ وَبِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْعَزِيْمَةِ اَجِيْبُوْنِيْ وَاَطِيْعُوْنِيْ
يَا مَلِكَ الْاَرْوَاحِ الزُّهَادِ وَالْجِنِّ يَا اِلٰهَ الْعٰلَمِيْنَ وَيَا اَنْتَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ د
اور اکسٹھ مرتبہ سورہ جن پوری پڑھے اور ہر روز دو رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں
ایک مرتبہ سورہ الحمد اور ایک مرتبہ سورۂ جن پڑھے اور جمعہ کے روز اپنے ہاتھ سے
ایک جانور ذبح کر کے اس کا گوشت غریبوں اور محتاجوں کو کھلائے مدت اس
تسخیر کی اکیس روز ہیں۔ جب کہ گیارہویں رات ہوگی بڑی بڑی آوازیں سنائی دیں
گی اور مکان کی چھت کو حرکت کرتے ہوئے دیکھے گا اور چند شیر اُس کی طرف دوڑ
کر آئیں گے مگر ان کی طرف توجہ نہ کرے۔ اگر وظیفہ پورا ہو چکا ہے تو قرآن شریف
یا سورہ جن پڑھنے میں مشغول رہے جب اکیسویں رات ہوگی غلغلہ عظیم برپا ہو گا
اور دو تخت پیدا ہوں گے جن پر ایک ایک جن سوار ہوگا اور ان کے پیچھے چار تخت
یا قوت کے ہوں گے۔ اُن پر بھی جنات سوار ہوں گے اور اُن کے پیچھے جنات
کی فوج ننگی تلواریں لیے ہوگی۔ ان کی طرف بھی توجہ نہ کرے اور قرآن شریف
پڑھے جائے۔ جب صبح ہوگی ۳۰ جناتوں کے ساتھ بادشاہ تخت سے اُتر کر
اس کے مربع کے پاس سجدہ کریں گے اور سجدہ سے سر اٹھا کر کہیں گے اے
بندہ خدا تیرا کیا مطلب ہے کہے کہ میری آرزو آپ کا دیدار ہے اور آپ سے
عہد لینا چاہتا ہوں اور آپ اپنی اپنی نشانی مجھ کو عنایت کریں وہ سب آپس میں
ایک دوسرے کو دیکھیں گے اور ایک ایک انگوٹھی اتار کر اس کو دیں گے



ان سب انگوٹھیوں کو ایک برتن میں رکھ کر اس پر موم لگائے اور اس پہ وہ چھری
طلسم لکھنے سے مہر کے طور پر اُس میں گاڑنے کا نشان کر دیا جائے جب ضرورت
ہو اس میں سے چھری نکال لے۔ خواص انگوٹھیوں کے بہت ہیں جس کے پاس یہ
انگوٹھیاں ہوں گی تمام جن وانس اُس کے مسخر ہوں گے اور جو ارادہ رکھتا ہو ایک
انگوٹھی نکال کر دھونی دے اور عزیمت اوپر لکھا پڑھے اور اس کا موکل جن
حاضر ہوگا جو کام ہوگا وہی کر کے لا دے گا۔ اور جس کو بلاؤ گے اسی کو پکڑ کر
لا دے گا۔

وہ طلسم جو چھری پر لکھا جائے۔



کرنے کے ورق پر لکھنے کا طلسم



پڑھنے کے لیے ایسا منڈلہ بناوے۔

کٓھٰیٰعٓصٓ

حٰمٓعٓسٓقٓ

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ط




پڑھ لینے کے بعد وہ اینٹ ہٹا کر باہر آجاوے انشاء اللہ تعالیٰ ان جنوں کے ذریعہ تمام دنیا مطیع ہو جاوے گی۔

## جنات کو قابو کرنے کا آسان عمل

اس عمل کو ہفتہ سے شروع کیا جائے جو چاند کے پہلے مہینے میں آوے گوشت انڈے اور کل چیزوں کے کھانے سے پرہیز رکھ کر چودہ دن تک پانچوں وقت کی نماز پڑھ لے نے کے بعد پہلے سات مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ بِیُوْنَا لِیْمُ



یَا شُوْنَاھِیْلُ یَا شَھْرِبُ اَسْئَلُكَ بِحُرْمَۃِ کَشْبِیْلُ بُرْدُمِ بَھْرَائِیْلَ تَجَاجِیْلُ عَزَاسِیْلُ وَاَسْئَلُكَ بِحُرْمَۃِ جِبْرَائِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَائِیْلَ وَبِحُرْمَۃِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَبِحَقِّ یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ اَنْ تَرْزُقَنِیْ کُلَّ یَوْمٍ دِیْنَارًا اَمْتَعِیْنُ بِہٖ عَلٰی قُوَّتِیْ وَالْحَجِّ اِلَی الْبَیْتِ اللّٰہِ الْحَرَامِ۔ پھر ایک مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ دونوں اسم پڑھا کرے یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ۔ جب تیرھواں اور چودھواں دن آوے تو ان دونوں دن روزہ رکھے اور پندرھویں دن جمعہ کا ہو گا۔

اس رات نہا دھو کر اچھے کپڑے پہنے اور خوب عطر لگاوے اور بہت زیادہ لوبان سلگاوے۔ عشاء کی نماز پڑھے اور روبقبلہ ہو کر دو زانو بیٹھے۔ اور بسم اللہ پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ اَلصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ایک مرتبہ پھر بسم اللہ پڑھے اور اسم یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ ایک ایک ہزار دفعہ پڑھے اور وہی مذکورہ بالا درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اَللّٰھُمَّ اٰتِہِ الْوَسِیْلَۃَ وَالدَّرَجَۃَ الرَّفِیْعَۃَ وَابْعَثْہُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ وَاَوْرِدْنَا حَوْضَہٗ وَاسْقِنَا مِنْ یَدِہٖ شُرْبَۃً لَّا نَظْمَاءُ بَعْدَہٗ اَبَدًا ط مع بسم اللہ آیت الکرسی اور قل ھو اللہ تین مرتبہ اور قل اعوذ برب الفلق اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ایک ایک مرتبہ پڑھے جب سے پڑھنا شروع کرے اس کا خیال رکھے کہ اونگھ یا نیند نہ آوے۔ دن کو دوپہر کے وقت سو رہا کرے۔ نیند یا غنودگی آجاتی ہے تو عمل پورا نہیں ہوتا صبح اٹھ کر نماز پڑھے اور بعد میں درود شریف بلا تعداد اتنی دیر تک پڑھے کہ نیند آجائے تو سو رہے سوتے میں ایک جن آئے گا آنکھ کھل جانے پر وہ دریافت کرے گا کہ کیوں بلایا ہے اس وقت کہو کہ میری ایسی مدد کی جائے کہ دنیا و آخرت کا کام ہو جائے

پھر وہ اقرار کرے کہ ہر جمعہ کو نہاؤ اور قبرستان میں جایا کرو فاتحہ پڑھو اور دونوں نام خدا کے یَاکَرِیْمُ یَارَحِیْمُ پانچوں وقت کی نماز کے بعد ۵۲۳ مرتبہ پڑھا کرو جو کچھ وہ کہے اُس کا تم اقرار کرو۔ جب تم کو ضرورت ہو اور بلانا چاہو ۵۲۳ مرتبہ یَاکَرِیْمُ یَارَحِیْمُ پڑھا کرو گے وہ حاضر ہوا کرے گا اور جو کام کہو گے وہ بجا لائے گا۔

# قرآن وحدیث کی روشنی میں جنات اور آسیب کا بیان

بعض صاحبان اہل اسلام شیاطین۔ جن۔ بھوت پری۔ چڑیل۔ دیو۔ اثر۔ آسیب کے قائل نہیں اور اس پر بہت بحث ومباحثہ کرتے اور کتابیں لکھ کر اپنا زور قلم دکھاتے ہیں اور توہمات کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ اہل اسلام کو اپنی شریعت کی کتابوں سے بڑھ کر اور کس سے اطمینان ہونا چاہیے۔ جن اور بھوت کے وجود کو مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے سورہ جن کی تفسیر میں اس طرح تحریر فرمایا ہے کہ ان کا جسم ناری یعنی آگ سے پیدا ہوا ہے اور ہوائی جزوں کا خلاصہ ہے (جیسے کہ ابلیس لعین یعنی شیطان کی پیدائش آگ سے ہے) جس کو قرآن شریف میں کہیں مِّن مَّارِجٍ مِّن نَّارٍ فرمایا ہے اور کہیں مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ظاہر کیا ہے اور ان کا یہ بدن آدمی کی ہوائی روح کا حکم رکھتا ہے جو دل میں پیدا ہوتی ہے آدمی کی ہوائی روح میں اور اُن کے بدنوں میں اتنا فرق ہے کہ آدمی کی ہوائی روح عناصر اربعہ کا خلاصہ ہے جو آدمی کی غذا میں کام آتی ہیں۔ اور اس قسم کا جسم فقط ناری اور ہوائی جزوں کا خلاصہ ہے اور ان کا بدن نسیمی جو آدمی کی روح ہوائی کے مانند ہے اس قسم سے لطیف ہے کہ اصلی بدن سے مختلط اور متحد ہو کے دودھ اور پانی کے طور سے ایک رنگ ہو جاتے ہیں۔ یہی سبب ہے کہ ان کے وہم اور خیال کی قوت اُن کے اصلی بدنوں کو نسیمی بدن کے مانند



متغیر الشکل اور متبدل الصورت کر دیتی ہے جس طرح آدمی کا نسیمی جسم خون اور گھبراہٹ میں اُس کے سرور وخوشی کی حالت میں متغیر ہوتا ہے۔ ہاں البتہ یہ قسم کبھی اپنے بدن پر اکتفا اور اُسی سے تصرف کرتی ہے اور تنگ جگہ آتی ہے اور نکل جاتی ہے جیسے کہ مسام اور کبھی وہم وخیال کی قوت سے ایک جسم کثیف اور ثقیل اپنے واسطے ترتیب دے کے مختلف شکلوں جو اچھائی اور بُرائی کی راہ سے معانی میں بھی تفاوت ہوئیں اُنسیت اور ہولناک سے ظہور کرتی ہے۔ یہی سبب ہے کہ اس قسم کا جسم اکثر دیکھنے میں نہیں آتا جیسے ہوا اور آگ اور شعاع اور باوجود ان وصفوں اور ایسی لطافت کے وہم وخیال کی قوت سے بہت سخت اور بھاری کام بھی ایسے ہو سکتے ہیں جس طرح سے ہوا باوجود لطافت جسم کے بھاری درختوں کو جڑ سے اُکھاڑ کر پھینک دیتی ہے اور اس قسم کے واسطے کھانا پینا عورت سے صحبت کرنا سب ثابت ہے سو ہندی زبان میں دیوتا کا لفظ ان کو بھی شامل ہے لیکن اُن میں سے جو برائی خلق اللہ کی ایذا رسانی پر قصداً متعد ہیں ان کو دانیت اور دنیت بھی کہتے ہیں اور فارسی زبان میں اس قسم کے شدید اور بروں کو دیو کہتے ہیں اور اچھوں کو پری کہتے ہیں۔ اور عرب کی لغت میں شیطان۔ اور جن میں جبلی شرارت نہیں ہے ان کو جن کہتے ہیں۔ اور حدیث شریف کے مضمون سے معلوم ہوتا ہے کہ اس قسم کی شکلوں میں اختلاف بہت ہے یعنی ان کی ایک طرح کی شکل نہیں ہے بعضوں کے ان میں پر ہوتے ہیں چنانچہ سورہ فاطر کی آیت میں یہ لفظ ہیں اَجْنِحَةٍ مَّثْنٰی وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ (جن کے دو دو تین تین چار چار بازو ہیں) اور وہ تیز ہوا کی طرح ہوا میں اُڑا کرتے ہیں اور بعضے ان سے سانپ یا کتے کی شکل میں ہو کر پھرا کرتے ہیں اور بعضے ان میں سے آدمیوں کی صورت ہوتے ہیں اور گھر بار بھی رکھتے ہیں۔ اور اسی طرح کوچ اور مقام بھی کرتے ہیں۔ لیکن اُن کے گھر اور ٹھہراؤ کی جگہ اکثر ویرانہ جنگل وپہاڑ اور اندھیرے خالی مکان ہوتے ہیں اور یہ اُن کی صورتوں مختلف ہونا

ان کی رغبت کے سبب سے ہے یعنی جس طرف ان کی رغبت زیادہ ہوتی ہے اُسی کی شکل پر اپنے آپ کو ظاہر کرتے ہیں نہ اُن کو یہ بھی قدرت ہے اور تھی کہ آسمان پر جاتے اور آسمانی خبریں لاکر دنیا میں اپنے معتقدین کو غیبی خبریں سُناتے تھے حضور اکرم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا تو آسمان پر جانے کا ارادہ کرتے تو آگ کے انگارے اُن پر پڑتے وَجَعَلْنَاهَا رُجُوْمًا لِّلشَّيَاطِيْنِ تو اس پر بہت متعجب ہوئے اور آپس میں جمع ہو کر کہنے لگے کہ ایسی کون سی نئی بات ظاہر ہوئی جس سے ہم کو آسمان پر جانے سے رد کا جاتا ہے وہ سبب معلوم ہو جائے تو کوئی تدبیر کی جائے تاکہ پھر اسی طرح جاتے رہیں۔ چنانچہ نو جن تلاش کے لیے روانہ ہوئے مکہ معظمہ پہنچے تو حضور پُر نور سرورِ دو عالم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان فیض ترجمان سے قرآن شریف سُنا اور سُن کر بے حد خوش ہوئے اور جان گئے کہ اس کلام خدا کی وجہ سے ہم کو روکا گیا ہے تاکہ ہم میں سے کلام کو سُن کر کسی دوسرے کو نہ سُناوے۔ اس عجیب واقعہ کو معلوم کر کے اپنی قوم میں پہنچے اور اس خبر سے آگاہ کیا تو بہت سے مشتاق اس کے ہوئے کہ قرآن شریف سنیں اور حضور کے جمال باکمال سے مشرف ہوویں۔

## جنّات کی حاضری

چنانچہ نو سردار جنوں کے نصیبیں اور نینوا کے رہنے والے اپنا لشکر لے کر حاضر ہوئے ذریعہ سردار جو پہلے قرآن شریف سُن گیا تھا حضور میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میری قوم کے بہت سے سردار اور لشکر والے حضور کی زیارت اور قرآن شریف سننے کو آئے ہیں آپ نے فرمایا کہ رات کو شعب الحجون کے میدان میں جمع رہیں دن کے وقت شہر کے لوگوں کو وحشت ہوگی۔ پس حضور بعد نماز عشاء اپنے ہمراہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو لے کر وہاں تشریف لائے شعب الحجون ایک پہاڑ کے درے کا نام ہے اور وہاں بڑا میدان ہے اُس درے



پر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو چھوڑا اور ایک خط اپنے دستِ مبارک سے اُن کے گرد کھینچ دیا اور فرمایا کہ جب تک ہم نہ آویں اس کے خط کے باہر قدم نہ رکھنا۔ ایسا نہ ہو جنوں سے تم کو کچھ ضرر پہنچے۔ آنحضور پُر نور اُن میں تشریف لے گئے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ میں اُن کو دیکھتا تھا کہ کوئی گِدھ کی شکل۔ کوئی بط کی صورت نظر آتا تھا جب حضور علیہ السلام نے سورہ الرحمٰن کو پڑھنا شروع کیا تو نہایت مؤدب اور تعظیم سے سنتے تھے۔ جب اس آیت کو بار بار پڑھنا شروع کیا تو نہایت مؤدب اور تعظیم سے سنتے تھے۔ جب اِس آیت کو بار بار پڑھتے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ تو اس کے جواب میں سب پکار کر کہتے تھے کہ اے پروردگار ہم تیری کسی نعمت کی ناشکری نہیں کریں گے۔ پس آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم صبح تک تعلیم و تلقین فرماتے رہے۔ جب انہوں نے ترک طلب کیا تو آپ نے فرمایا کہ جہاں کہیں خالی ہڈی پاؤ ان کو اپنے تصرف میں لاؤ۔ حضرت امام غزالی اپنی کتاب سر العالمین وکشف ما فی الدارین میں تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ہڈی سے استنجا نہ کیا کرو۔ کیوں کہ یہ تمہارے بھائی جنوں کا کھانا ہے۔ اس خالی ہڈی پر خدا تعالیٰ گوشت پیدا کرتا ہے جس کو وہ کھا لیتے ہیں۔ اُس وقت سے جن خدمت بابرکت میں حاضر ہوتے رہے اُن کے تمامی واقعات انشاء اللہ تعالیٰ اور کسی کتاب میں لکھ کر اپنے قدر دان ناظرینِ ذیشان کی نذر میں گذراتے جائیں گے۔ یہاں صرف وہ دکھانا منظور ہے کہ ان سے مخلوق الٰہی کو ایذائیں اور تکلیفیں پہنچتی ہیں۔ اور علاج سے ہر کوئی صحت پاتے ہیں۔ حضرت امام احمد نے حضرت جابر بن عبد اللہ اور ابو نعیم حضرت حمزہ سے روایت کرتے ہیں اور بیہقی نے حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے ارسال کے طور پر اس قصہ کو اس طرح ذکر فرمایا ہے کہ پہلے آنحضور علیہ السلام کی خبر مدینہ منورہ میں اس سبب سے اُن کو پہنچی تھی کہ ایک عورت مدینہ والوں کی ایک جن کے ساتھ عشق رکھتی تھی اور وہ جن ہمیشہ رات کو اس کے پاس آیا کرتا تھا

اس صورت سے کہ پرند جانور کی شکل بن کر دیوار پر آبیٹھتا تھا جب تنہائی ہوتی تب آدمی کی شکل ہو کر اُس سے ہمبستری کرتا تھا۔ ایک مرتبہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سفر میں ایک درخت کے نیچے تشریف رکھتے تھے کہ ایک کالا سانپ بہت بڑا آپ کی طرف چلا۔ اصحاب نے چاہا کہ اس کو ماریں حضورؐ نے منع فرمایا کہ اس کو مت چھیڑو وہ سانپ آپ کے نزدیک پہنچا اور اپنے منہ کو کان کے پاس لے گیا اور پھر حضورؐ نے اس کے کان میں کچھ فرمایا۔ جب وہ غائب ہو گیا تو صحابہ نے عرض کیا آپ نے فرمایا یہ جن تھا۔ قرآن کی آیت کو جنات بھول گئے تھے اُسے دریافت کے لیے بھیجا تھا۔ حضورؐ نے فرمایا ہے کہ جو شخص سانپ کو دیکھے خصوصاً سیاہ تو کہے اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْكَ تین مرتبہ پس اگر وہ غائب ہو جائے تو جانو جن تھا اور اگر نظر آتا رہے تو سمجھ لو شیطان ہے اس کو مار ڈالو۔ اُسی سفر میں ایک عورت کا حال معلوم ہوا کہ اس پر جن عاشق ہے اُس کے اندر گھس کر اُسے بیہوش کر دیا کرتا ہے نہ کچھ کو کھاتی ہے نہ بات کرتی ہے۔ حضورؐ نے اُس عورت کو بلایا اور فرمایا اے جن تو اس عورت کو چھوڑ دے حضورؐ کے فرمانے ہی اُس عورت کو ہوش آ گیا۔ اور نقاب سے منہ چھپانے لگی ان کی پیدائش آگ سے ثابت ہوئی جیسا کہ ابلیس یعنی شیطان کی پیدائش نار سے ہے اسی سبب سے ان میں تکبر اور غرور و شرارت اور نافرمانی ہے اپنے آپ کو سب سے بڑا جاننا بلکہ اپنے کو معبود قرار دینا اُن کی جبلّی عادت ہے سورۃ الناس کی آیت مِنَ الْجِنَّةِ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ فرمایا حضور علیہ السلام نے اِنَّ الشَّیْطَانَ یَجْرِیْ مِنَ الْاِنْسَانِ مَجْرَی الدَّمِ یعنی تحقیق شیطان خون کی طرح آدمی کی رگ اور پوست میں دوڑتا ہے اور عَبَسَ کی تفسیر فَاَقْبَرَهٗ میں مردے کے گاڑنے اور جلانے میں تحریر فرمایا ہے کہ آدمی کی پیدائش مٹی سے ہے۔ تو موافق۔ کُلُّ شَیْءٍ یَرْجِعُ اِلٰی اَصْلِهٖ کے اس کو اپنی اصل کی طرف پہنچا دینا ہے۔ برخلاف آگ



کے جن و شیاطین کی پیدائش کا مادہ آگ ہے۔ جب انسان کے بدن کو مرنے کے بعد آگ میں جلاتے ہیں تو روح جو ایک لطیف شئے ہے آگ کے دھوئیں سے مل کر شیاطین اور جنات کے ساتھ کمال مشابہت پیدا کرتی ہے اور اسی سبب سے اکثر روحیں اُن لوگوں کی کہ جلائے جاتے ہیں بعد موت کے شیاطین اور بھوت پلید کا اثر پیدا کرتی ہیں اور رندا آدمیوں سے چمٹتی اور ایذا اور تکلیف دیتی ہیں۔

## جنات کی اقسام

اور آیت سورۂ جن وَمِنَّا الْقَاسِطُوْنَ میں لکھا ہے کہ جو جن اسلام نہیں لائے۔ یا منافق ہیں اُن کی چار قسم ہیں۔ ایک کافر جو کھُلم کھُلا جہاں کہیں اُن کو موقعہ ناپاک آدمیوں کا ملتا ہے بنی آدم کو تکلیفیں پہنچاتے ہیں۔ دوسرا فرقہ منافق جنوں کا جو ظاہر میں اپنے آپ کو ایمانداروں اور مسلمانوں میں سمجھتے ہیں۔ وہ پوشیدہ طور سے آدمیوں کی خرابیوں کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور اپنے بزرگوں کے نام سے مشہور کیا ہے جیسے شیخ سدّو زین خان اور سردار اور بالے میاں۔ تیسرا فرقہ فاسق جنوں کا جو ٹھٹ۔ اور ڈکیت اور بٹ مار کے طور پر ہیں۔ یہ بھی انسان کو طرح طرح کی ایذا پہنچاتے ہیں۔ یہ تینوں قسم کے جن اپنی نذر میں کڑاہی اور سات قسم کی مٹھائی۔ پھول پان گلگلے۔ پانی شربت۔ بکرا۔ مرغ لیتے۔ اور ڈھول بجاتے اور اُن کے سر آتے ہیں۔ اپنا نذرانہ لے کر چلتے ہوتے ہیں۔ لیکن یہ انہیں پر آتے ہیں جو ناپاک رہتے۔ نماز اور شرعی احکام کے پابند نہیں ہیں۔ کسی نے نہ دیکھا ہوگا کہ نماز اور درود پڑھنے والوں کو ستایا ہو چوتھا فرقہ جنوں کا اور ہے جو چوروں کی طرح سے انسان کے مساموں اور رگ و پٹھوں میں بھر جاتے ہیں۔ بچوں اور ناپاک عورتوں کو زچگی وغیرہ میں تکلیف دینے اور بیماری ظاہر ہو کر کام تمام کرتے ہیں جیسے۔ چیچک۔ ہیضہ۔ طاعون۔ ام الصبیان وغیرہ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ کی تفسیر میں ذکر آیا ہے کہ اپنے بچوں کو شام کے وقت اور رات کو نہ نکلنے دیا کرو۔ کیوں رات کو یہ جن

وغیرہ پھیل جاتے ہیں۔ اندھیرے کی مناسبت کے سبب سے گلیل میں آتے ہیں اور چمگادڑوں کی طرح اپنے مکانوں سے نکل کر انسانوں کو ایذا دیتے ہیں۔

**حکایت** | پیر مرشد عارف باللہ حضرت شاہ محمد اسلام اللہ ادام اللہ ادخلہ الجنۃ فرماتے تھے کہ بھیکن خاں محلیہ جو کہ چوکیدارہ کا کام انجام دیا کرتے تھے ایک روز آکر ذکر کیا کہ آج رات کو میں اپنے مکان پرانے محلوں سے گیارہ بجے کے قریب آرہا تھا کہ محلہ قاضی وادہ کی پشت پر جو ٹیک ہے اُس پر چند عورتیں چاند کی چاندنی میں ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑے ہوئے گول چکر کی طرح پھر رہی ہیں۔ ان کو دیکھ کر میں نے خیال کیا کہ یہاں کوڑی ہے عورتیں جا ضرور کو آیا کرتی ہیں وہ کھیل رہی ہیں اُن کے قریب جانا چاہتا تھا کہ اُن کی خوبصورتی کو دیکھ کر مجھے خوف آیا کہ یہ تو ہندنی عورتیں نہیں۔ ہوں نہ ہوں بھوت بلا جن کو کہتے ہیں وہ ہوں۔ یہ خیال کیا ہی تھا کہ وہ سب چکر لگاتی لگاتی ایک دم کھڑی ہوگئیں اور بہت زور سے قہقہہ مار کر ہنسنے لگیں۔ یہ دیکھ کر خوف معلوم ہوا اور اُلٹے پاؤں پھرا اور آپ کے جھنڈ میں سے نکل کر گیا۔ حضرت ممدوح نے فرمایا کہ اب کے دیکھو تو مجھے بھی خبر دینا۔

**حکایت** | دوسرا واقعہ مرزا حیدر بیگ اُستاد پہلوانان نجارہ کا ہے کہ ایک رات کو قلعہ کی طرف سے آرہے تھے کہ راستے میں ایک شخص بشکل انسان سامنے سے آکر کہنے لگا کہ میں تم سے کشتی لڑوں گا۔ یہ اپنی جوانی کے زعم اور پہلوانی کی شہ زوری میں خم ٹھونک کر مقابل ہوگئے۔ دونوں کو لڑتے لڑتے دو گھنٹے ہوگئے۔ آخر اُستاد ممدوح کو نیچے گرا کر اس قدر لہولہان کیا کہ اُس سے پناہ مانگی اور عہد کرایا کہ رات کو کسی سے کشتی نہ لڑنا مرنے مر گئے مگر سیدھی نہ ہوئی ایسے ہی ہیضے اور طاعون میں دوپہر کی گرمیوں اور راتوں کو آوازیں ہیبت ناک سُنی اور شکلیں کچھ نیچ ڈراونی صورتیں بہت سی دیکھنے میں آئیں۔ اور معتبر بزرگوں نے چشم دید



بیان کیں۔ منجملہ اُن کے حضرت پیر جی احمد شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ رامپور شریف کے ہاں ایک روز وبا کا ذکر ہو رہا تھا کہ انہوں نے فرمایا کہ میں صبح ہونے پر دروازہ مکان کے کواڑ کھول رہا تھا کہ ایک عورت بدشکل گلی سے آتی ہوئی قریب کے مکان کو چھوڑ کر دوسرے میں گھس گئی۔ ایسی بُری صورت کبھی نہیں دیکھی تھی۔ مجھے خیال ہوا کہ ضرور یہ بلا ہے کہ تھوڑی ہی دیر میں ساکنین مکان میں ایک کو ہیضہ ہوا اور کچھ دنوں تک اس وبا کا ہیبت ناک شہر میں دورہ رہا...... پھر جاتے ہوئے بھی ایسی بلا دیکھی اُسی روز سے بیماری دفع ہوگئی۔

کتاب ہذا دوبارہ ستمبر ۱۹۲۸ء میں چھپی تھی اور فروری۔ مارچ۔ اپریل ۲۹ء میں سراج الملکوت و علاج مبہوت کے ۳ نمبر حکیم صاحب حاجی سید نظیر حسین صاحب سنی مجتہد الشعراء حیدرآباد دکن کی طرف سے رسالہ الحکیم امین چھپے تھے جنہوں نے جن بھوت چڑیل کی حقیقت کو کتب توریت۔ انجیل اور اقوال۔ نصاریٰ۔ یہود۔ پارسی۔ بدھ۔ ہندو۔ اور اہل اسلام کی کتابوں صحاح ستہ۔ اور تفاسیر قرآن شریف سے ظاہر فرمایا ہے اگر طوالت مضامین نہ ہوتی تو سب لکھے جاتے۔

## اُم الصبیان

حضرت جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ جن کی تفسیر جلالین شریف ہے وہ اپنی مجربات میں تحریر فرماتے ہیں کہ اُم الصبیان وہ بلا ہے کہ گھروں کو گرا دیتی ہے محلوں کو برباد کر دیتی ہے اور رات دن رزق کو کم کرتی ہے اور شرارت و مصیبت کو بڑھاتی ہے حضرت جبرئیلؑ سے روایت ہے کہ جب حضرت سلیمانؑ کو تمام سرکش و شریر جنوں و شیطانوں کے قید کرنے کا حکم ہوا تو زمین اور آسمان کے تمام لشکر حضرت سلیمانؑ کی خدمت میں حاضر ہوگئے۔ مگر ام الصبیان نہ آئی۔

لشکریوں نے عرض کیا یا سیدنا کیا آپ نے ام الصبیان کو امان دے دی ہے حالانکہ آپ کی اُمت میں جو تکلیف و مصیبت ہے سب اُس کی طرف سے ہے حضرت نے حکم دیا کہ اسں کو حاضر کرو۔ فی الفور زنجیروں میں جکڑی ہوئی اور گلے میں طوق ڈالے ہوئے حاضر کی گئی۔ جب حضرت سلیمانؑ نے اس کی ہیئت کو ملاحظہ فرمایا تو خدا کو سجدہ کیا اور دریافت فرمانے لگے کہ اے ملعون تجھ سے زیادہ کوئی ہیبت ناک نہیں دیکھا اور تیرا کیا نام ہے اور کیا کام کرتی ہے وہ بولی اے نبی اللہ کے میں وہ بلا ہوں کہ گھروں کو خالی کرتی عورتوں کے حمل ضائع کرتی اور گھروں کو برباد کرتی۔ بچوں کو ہلاکت دکھاتی ہوں بڑے آدمیوں کو ہر قسم کی بیماریوں اور دردوں اور بلا و فقر میں مبتلا کرتی۔ عورتوں کی گود سے بچے لے لیتی ہوں۔ تاجروں کی تجارت میں نقصان ڈلواتی۔ اور کھیتوں میں زراعت پیدا ہونے دیتی ہوں۔ یہ سُن کر حضرت سلیمانؑ فرمانے لگے۔ اے ملعون تجھ کو زمین کے ساتویں طبقہ میں قید کروں گا۔ اور پیپ پینے کو دوں گا۔ وہ اس کے حکم کے سننے سے نہایت عاجزانہ لہجہ میں عرض کرنے لگی کہ یا نبی اللہ ایسا سخت عذاب نہ دیجئے میں آپ کو چند عہود دکھاتی ہوں جو کوئی ان کو اپنے پاس رکھے گا۔ میں اس کی ہڈی اور گوشت اور جسم کے اندر سے نکل جایا کروں گی۔ اور نہ پھر کبھی اُس مکان میں داخل ہوں گی۔ ہر بلا و بیماری سے محفوظ رہے۔ حاملہ عورت اپنی کمر میں باندھے۔ بچہ پیٹ میں زندہ رہے۔ زچگی میں کوئی تکلیف نہ دیکھے بچہ پیدا ہونے کے بعد اُس کے گلے میں ڈالے ہر بلا سے محفوظ رہے۔ جب تک یہ عہد و تعویذ اس کے پاس رہے کوئی دکھ اور تکلیف نہ دیکھے۔ حضرت نے فرمایا تو بڑی ظالم ہے۔ تجھے دنیا سے نیست و نابود کر دینا چاہیے اس نے پھر بصد عاجزی قسم کھائی۔ کہ مجھے قسم ہے اُس ذات پاک خداوند قدوس اور حضرت جبرائیل و میکائیل و اسرافیل عزرائیل اور ملائکہ مقربین اور حضرت ابراہیمؑ خلیل اللہ و حضرت موسیٰ کلیم اللہ و حضرت عیسیٰ روح اللہ



حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی کہ جو شخص اس عہد کو اپنے پاس رکھے گا میں اُس کے جسم سے ایسی نکل جاؤں گی جیسے آٹے سے بال نکل جاتا ہے۔

وہ بارہ اسم اور طلسم اور ایک خاتم یہ ہے۔ اس کو کسی کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے الواس۔ طرطوس۔ برقوس۔ قبوس۔ مہروس۔ حروس۔ یندُرس۔ سرتلوس۔ یلوس۔ ملعونہ۔ اُم الصبیان۔ عطروس

طلسم یہ ہیں۔ ح ع ع ۹۱۶۱۹ ۸ ۱۱۱۱ ۷ وط ۹ ع ۱۱۱۱ ۷ ۱۱ ۱۸ ۱۰ ۱ ص ص ص ۱۱۱۱ مہ مہ مہ ب ۱۱ م و ل ص ا ا س ل ا و ۷ و ۱۲۲ ح ود ط داع د ۷ ۱۱ ۱۱ ھ ۲ ۰۰ ۱۸۱ ۷ و ۸ ۸ ۸ و ۱۶ ۱ ۰۰ ۱ ۰ ۱۱ د ع و ا ۱ ۰ ا خاتم یہ ہے۔

طھا طیل بھی لکھے
ططھطیل۔ مھطھطیل
لھطھطیل نھطھطیل
کطھطیل

| ل ز | ☆خ | ۱۱۱۱ط | ☆ت | ۲س | ۱۱ | ☆ن |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ☆خ | ۱۱۱۱ | ☆ت | ۲ش | ۱۱ د | ۱۱۱۱د | وز |
| ۱۱۱۱ظ | ☆ت | ۳س | ۱۱ح | ☆ب | دز | ☆د |
| ☆ت | ۲ش | ۱۱۱ح | ☆ب | وز | ☆ | ۱۱۱ظ |
| ۲ش | ۱۱ح | ☆ب | وز | ☆غ | ۱۱۱۱ظ | ☆ت |
| ۱۱۱۱ح | ☆ت | وز | ☆خ | ۱۱۱۱ظ | ☆ب | ☆س |
| ☆ف | دز | ☆ح | ۱۱۱ط | ☆ت | ف | ۱۱ح |

## دوسری روایت

وہی حضرت لکھتے ہیں کہ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ایک روز میں مدینہ منورہ کی گلیوں سے جا رہا تھا کہ ایک عورت کالے منہ سیاہ جسم نیلی آنکھوں والی ملی۔ میں نے اس سے دریافت کیا تو کہاں جاتی ہے تو کہنے لگی جاتی ہوں تاکہ گود والے بچوں کا گوشت کھاؤں

اور خون پیوں۔ ہڈیاں توڑوں میں نے کہا اے ملعون تو تو بڑی ظالم ہے۔ لعنت اللہ علیک اُس نے عرض کیا کہ حضور ایسا نہ فرمائیے۔ میرے یہ بارہ نام جو کوئی اپنے پاس رکھے اُس کے پاس نہ جاؤں گی۔ اور اگر میرا اثر کسی کے بدن میں ہو تو اُس سے نکل جاؤں گی۔ بولین۔ خلعس۔ دوس۔ سلطوس۔ سیوس سلماس۔ طوح۔ طوسد۔ اصرع رب ترح عیقود وسلمان۔

## جنّات کا خوف دور ہو

جس کسی کو سفر میں یا شہر میں جنوں کا خوف ہو یا اُس کا کچھ اثر ہوتا ہو تو اس کو پڑھا کرے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝ قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۔

ترجمہ۔ پناہ چاہتا ہوں میں اللہ تعالیٰ کی شیطان راندھے گئے سے کہہ تو اے رب میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیاطینوں کی چھیڑ سے اور پناہ چاہتا ہوں میں اس سے کہ میرے پاس آویں اور اگر بچہ ہو تو بڑے آدمی پڑھ کر بچے پر پھونک دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن بھوت چڑیل وغیرہ کا اُس پر زور نہ ہوگا۔ بلکہ پھر تکلیف نہ دیں گے۔

## آسیب سے محفوظ رہے

اور یہ دعا بھی آسیب جنوں وغیرہ سے محفوظ رکھتی ہے اَعُوْذُ بِاللّٰهِ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

## آسیب سے بچاؤ کے لیے

اس تعویذ کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے ہر آسیب اور کیڑے کے کاٹنے اور نظر لگنے سے محفوظ رہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّةِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنَ الْآمَّةِ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝۔



## ام الصبیان

حضرت امام غزالی اپنی کتاب خواص القرآن میں تحریر فرماتے ہیں کہ ایک بزرگ کی لونڈی نے ایسی جگہ پیشاب کیا کہ جہاں کبھی نہیں کیا کرتی تھی۔ اُسے اُم الصبیان یعنی مرگی کی بیماری ہو گئی انہوں نے یہ دعا پڑھ کر اُس پر دم کیا۔ اچھی ہو گئی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ طٰهٰ طٰسٓ كٓهٰيٰعٓصٓ ۔ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۝۔

## آزمودہ عمل

ابو قتیبہ نے ذکر کیا ہے کہ بنی تمیم کے ایک شخص کا لڑکا غروب آفتاب کے وقت لڑکوں کے ساتھ کھیلنے چلا گیا اور اُس کو ام الصبیان کا مرض ہو گیا وہ نہایت افسوس سے کہنے لگا کہ ہائے میرے بچے کو کیا ہو گیا اس نے فصیح زبان میں کہا کہ یہ ہماری نماز کے وقت کیوں آیا۔ کیا حضور علیہ السلام نے نہیں فرمایا ہے کہ اپنے بچوں کو غروب آفتاب کے وقت نہ نکلنے دیا کرو۔ میں نے کہا ہاں لیکن اب لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ کی برکت سے چلا جا۔ پس وہ رخصت ہو گیا۔

## آسیب کا اثر ختم ہو

جس مکان میں اثر اسرار بھوت وجن کا ہو اس مکان کی دیواروں پر اصحاب کہف کے نام لکھنے سے نکل جاتے ہیں۔ وہ نام یہ ہیں۔ تملیخا مکسلمینا۔ مرطونس بینونس۔ منادیوس اکفیشیطونس۔ دونواس۔ وکلبھم۔ قطمیر۔

## عامل کے لیے ہدایات

پہچان اس کی کر آیا یہ جسمی بیماری ہے یا کوئی اثر و اسرار و بھوت و پلید یا جن کی تکلیف دہی۔ ہر علاج کرنے والے عامل کو چاہیئے کہ جب ایسے مریض کو دیکھے تو امتحان کرے کہ خلل آسیب دیو و پری کا ہے۔ یا کوئی مرض جسمانی ہے، کیونکہ اکثر اوقات مرض بھی مشابہ آسیب کے ہوتا ہے پس جب معلوم ہو جائے تب درست اندازی کرے۔

بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِکَ ج وَبِالْاٰخِرَةِ ھُمْ یُوْقِنُوْنَ ہ اُولٰٓئِکَ عَلٰی ھُدًی مِّنْ رَّبِّہِمْ وَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور آیت الکرسی اوّل سے یعنی اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ سے خٰلِدُوْنَ تک اور یٰسٓ سے عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ تک تین تین بار پڑھ کر اور دونوں ہاتھوں پر پھونک کر منہ پر پھیرے کوئی جن بھوت کسی طور سے کسی قسم کا ضرر نہ پہنچا دے گا۔

## دوسری ترکیب

لہسن۔ ہلدی۔ پشم بکری۔ ان تینوں کو تھوڑا تھوڑا لے کر ملاوے اور یہ عزیمت تیرہ بار پڑھ کر آسیب زدہ پر دھونی دے اسی وقت آسیب آجاوے اور سر بھاری اور جسم میں لرزہ جیسا ہو جاوے تو جانو جسم کے اندر بیماری ہے وہ عزیمت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَبْرَھْتُ بِعِزَّةِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ اَسْتَفْتَحُ اَسْتَفْتَحُ فَھُوْشٍ فَھُوْشٍ قَرَّہٗ نَتُ ھَرْیَاھَرْیَابَرِیًّا اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوْا اَیَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَالشَّیٰطِیْنِ مِنْ جَانِبِ الْاَیْمَنِ وَالْاَیْسَرِ وَمِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

## آسیب بھاگ جائے

حضرت پیر و مرشد محمد سلام اللہ شاہ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی آخری عمر ۸۵ سال وصال تک ان کے اور اُن کے مرشدوں فقو دنا کا آزمودہ جس مکان میں اثر اسرار ہو اور اس کے رہنے والے خائف ہوں تو پانچ کیل لوہے کی باریک لے کر ان ہر ایک کیلوں پر سات سات مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط پڑھ کر وَاَلْقَتْ مَا فِیْھَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ اَھْیًا اَشْرَاھِیًّا پڑھ کر مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں اور ایک دروازے کے باہر گاڑیں انشاء اللہ ہر بد اثر سے محفوظ رہیں۔



## آسیب معلوم کرنے کا طریقہ

اور طریق امتحان یہ ہے۔ آسیب زدہ کو اپنے روبرو دو زانو بٹھا کر ہاتھ اُس کے آگے رکھے پھر ایک تختہ پر چھ دائرے کھینچے۔ اور اُس میں بجائے خود ایک طرف نشان مرض وجودی اور ایک طرف خلل آسیب دیو پری و ڈائن و بھوت اس طور پر لکھے کہ مریض کو نہ معلوم ہو۔ بعدہ نو مرتبہ یہ دعا پھول یا جو یا سرسوں یا بنولوں یا خاک پر پڑھ کر دم کرے اور ایک دو دانے یا پھول مریض کے ہاتھ پہ مارے




ایک ساعت تک اور وہ تختہ نشانی اُس کے آگے کرے اگر اس کو لرزہ ہو اور ہاتھ اُٹھے اور جس نشانی پر پڑے وہی خلل ہے۔ اگر بدن اُس کا بھاری ہو جائے تو آسیب ہے اور ہلکا رہے تو بیماری ہے دعا یہ ہے۔ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ بِمَا عَزَمَ بِہٖ سُلَیْمَانَ وَاِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ وَبَطَارَبْطًا بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ جَلْبُوْشَ۔ مَرْبُوْسَ اَزَاوُسَ بَحِیُوْش۔ سَلْمُوْاسَ سَلْمُوْسٍ۔ مَرْطُوْشَ مَرْطُوْسَ۔ مَرْطُوْسٍ۔ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ ابْنَ دَاوٗدَ عَلَیْہِمَا السَّلَامُ لیکن ہر عامل کو چاہیے کہ اوّل اپنی حفاظت ضرور کرے تا اُس کو کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے۔ وہ حفاظت یہ ہے کہ پہلے اَلْحَمْدُ کی سورت ایک بار اور آیت سورہ بقر یعنی الٓمٓ ہ ذٰلِکَ الْکِتَابُ لَا رَیْبَ فِیْہِ ھُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ اَلَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ وَیُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ ہ وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ

پہلو چپ۔ دل۔ ران راست تا قدم۔ ران چپ تا قدم۔ عورت سے مراد عضو مخصوص اور اگر کسی عورت کو تکلیف پہنچانا ہو تو اس کی شرمگاہ کا پتلہ بناوے۔

## دشمن کو بیمار کرنا

کسی کو بیماری میں سخت بیمار کرنا ہو تو ہفتہ کے دن زحل کی ساعت میں جسم اُس شخص کا موم کو سیاہی سے کالا کر کے پتلہ بناوے اور پہلی ساعت ہفتہ کے روز یہ طلسم نیل کے پانی سے کاغذ پر لکھے اور جسم کے درمیان میں اُس کو لگا دیوے پھر اس پتلہ کو معہ طلسم عورتوں کے ماہواری کو جہاں آگ جلتی ہو اس کے نیچے دفن کیا جاوے۔ وہ شخص مایوس العلاج بیماری میں بیمار ہو جاوے طلسم یہ ہے سہ صہ صہ وہ لفا وم ھلا حاصل دیدسعاح ص ۶ صہ ع ص سے صہ سے کا ما علواصدا ا عبہ بہ بہ ؟۔

## دشمن کی ہلاکت کے لیے

ہفتہ یا منگل کے دن آخر مہینہ میں مونگ کی دال اور چاول دونوں برابر لے کر ان کی کھچڑی پکاوے اور کھچڑی کے اوپر وہی ڈال کر گورستان میں جاوے اور تینتیس قبروں میں سے ایک ایک قبر پر ایک ایک لقمہ کھچڑی رکھے اور ہر قبر سے ایک ڈھیلا اُٹھاوے جب کہ ۳۳ ڈھیلے جمع ہو جاویں تو ایک کپڑا کوڑی (جہاں کہ غلاظت بھنگی بھنگن ڈالا کرتے ہیں) کا پڑا ہوا میلا خراب پہلے سے لے آوے اور اسی کی تھیلی بنا کر وہ ڈھیلے اس میں رکھ کر دشمن کی (رانگنائی) میں کوئی موقعہ تنہائی دیکھ کر وہ تھیلی دفن کر دی جائے تھوڑے دنوں میں خراب اور تباہ ہو جائے اور اگر جلد نہ ہو تو دوبارہ سہ بارہ پھر یہی عمل کرے دشمن ہلاکی میں مبتلا ہو جاوے۔

## دشمن کی بربادی

دشمن کا گھر ویران ہو جاوے جبکہ چاند چھٹی منزل میں ہو یعنی نکلنے کا چھٹا گھنٹہ گذر رہا ہو۔ مردے کی ہڈی دشمن کی چوکھٹ کے نیچے گاڑ دے اور یہ کہے کہ یہ گھر ویران ہو جاوے تھوڑے



دنوں ہی گھر تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کی موت

اوپر لکھی تاریخ میں مردہ گھوڑے کا سر لے کر اس کو چاقو سے خالی کرے اور مردہ کتے کی زبان اور سانپ کا سر اس میں رکھے اور دروازہ مکان دشمن کے دفن کرے جلدی مر جائے۔

# جادو کو واپس لوٹانا

کسی طرح یہ معلوم ہو جائے کہ جادو ہوا ہے تو اس عمل کے ذریعہ اس جادو کو اس جادو کرنے والے کی طرف لوٹا دیا جائے لیکن لوٹانے والے کو چاہئے کہ اس منتر کو پڑھ لے۔ تاکہ جو بیر اس منتر کے تابع ہیں وہ اس کے فرمانبردار ہو جائیں جس روز یہ جادو لوٹایا ہو اس دن سورج نکلنے سے پہلے نہا دے دھو دے اور کسی ایسی جگہ بیٹھے کہ جہاں اور کوئی دوسرا شخص نہ آوے اور اپنے پاس آگ پر دھوپ جلا کر اس کی دھونی کرتا رہے اور کچھ پھول خوشبودار اور سات قسم کی مٹھائی اپنے سامنے رکھے۔ اور جب تک یہ منتر پڑھتا رہے کسی سے بات چیت نہ کرے اور نہ وہاں سے اُٹھے اور گیارہ دفعہ منتر پڑھ کر اپنے بائیں ہاتھ کی انگلی انگوٹھے کے پاس والی پر پڑھ کر پھونک لے اور اپنے چاروں طرف تین لکیریں گول حلقے کی طرح کھینچ لے اور اپنے ماتھے پر سیندور کا ٹیکہ جس کو تلک کہتے ہیں لگائے وہ منتر یہ ہے۔

ہاتھ بسے ہنومنت بسے بھیروں بسے۔ تلا جو ہنومنت کا ٹیکہ کرے موہے جگ سنسار جو آئے مار مار کرتا جو دیکھے پائے لگتا ہنومنت بیر پنجہ دے رہے بیر چھاتی توڑے۔ اوگنیا بیر مار بھسمنٹ کرے اس کو نرسنگھ بیر پرگھٹ گائے بھیروں بیر آن پھرتی رہے جو ہمارے اوپر گھاؤ کھائے الٹ ہنومنت بیر مارے۔ جل باندھوں پھل باندھوں۔ انرنا یامن باندھوں

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

تن باندھوں باندھوں کٹم اور کایا چیت چیت رہے پرانی ہنومنت کی آئی۔
پانی ہوجائے مہاراج وسیراج بابا صاحب سمت کے پوت وہرم سے
تمہارا ہی آسرا ہے۔

## جادو لوٹانے کا عمل

جادو دور ہونے والا جو سامان ہے وہ پہلے سے لاکر رکھ لیا جاوے اور دریا یا ندی کے کنارے سے تھوڑی
مٹی لاکر اس کا پتلہ بنا دے اور وہ ایک کڑیل یعنی ٹھیکری میں رکھا جائے اور اسی ٹھیکری
میں ایک ایک پتہ درخت بڑ، پیپل اور گولر اور آم کا بچھا دیں اور اس کے اوپر کچھ پھول
خوشبودار رکھیں اور اس پتلہ کے گلے میں پھولوں کا ہار ڈالیں اور کل پتلہ پر گیرو پیس کر
ملایا جاوے اور سیندور کا ٹیکہ اس پتلہ کے ماتھے پر لگایا جاوے اور کچھ گلگلے
اور بڑے بتاشے رکھے جاویں۔ اور تھوڑے آٹے اُرد گندھے ہوئے کا چراغ بنا لیں
جس کو چومک کہتے ہیں۔ پھر اس میں تھوڑا تیل سرسوں کا اور چار بتی ڈال کر روشن کریں اور
پتلہ کو ایک طرف رکھیں اور پتلہ کے آگے ایک بیڑا پان کا رکھا جائے پھر اس ٹھیکری
کو سات سات دفعہ بیمار کے اوپر سر سے پاؤں تک اُتار کر آبادی سے باہر گھر سے
پورب کے رخ لے جاکر جنگل میں میدان کے اندر یا دریا ہو تو دریا کے کنارے رکھ
آدیں۔ لے جانے والا پیچھے مڑ کر نہ دیکھے۔ وہ ٹھیکری لے جانے والا وہی جادو
اُتارنے والا ہو۔ جب کہ اس ٹھیکری کو بدن پر سے اُتارے اسی وقت اس یہ منتر
سات بار پڑھے خواہ کتاب سے دیکھ کر پڑھے یا زبانی منتر یہ ہے سونگ چکر کی پاڑری
گل موتیوں کا ہار پدمنی نیکل لنکا کرے جو ہار رتنکا ماتوت سمندر سے سوکھائی چلو۔ چوکی
راجہ رامچندر کی دہائی۔ کون بیر چلے۔ گستاخی بیر چلے۔ مستانی بیر چلے سوکھا چلے۔ سوا ہاتھ
زمین کو سوکھنت کرتی چلے جل کو سوکھنت کرے۔ تھل کو سوکھنت کرے۔ پانی کو سوکھنت
کرے لگانی کو سوکھنت کرے۔ چوڑی کو سوکھنت کرے۔ چڑیل کو سوکھنت کرے۔



بھتنی کو سوکھنت کرے۔ بھوت کو سوکھنت کرے۔ پلید کو سوکھنت کرے۔ پلید کو سوکھنت
کرے مٹی کی گرج چلے۔ شو کا چکر چلے۔ نہیں چلے تو مدو سوکھا کرے نہیں کرے تو مانا
کا چوسا دودھ حرام کرے۔ شبد ساچا پچلو منتر ایشر باچا۔ بعد میں کہے کہ جس نے جادو
کیا ہے اس پر یہ ٹھیکری لوٹ جائے۔ چالیسویں دن وہ جادو کرنے والا اپنے کئے
کی سزا پائے۔

اہل اسلام کو جائز نہیں کہ کفار و مشرکین کے منتروں اور ان کے دیوتاؤں
سے مدد چاہیں یہ عقیدہ شریعت کے خلاف ہے خدا جانے ہو یا نہ ہو اور ایمان میں
بھی خلل آئے۔ اپنی شریعت اسلامی میں سب کچھ ہے ملاحظہ فرمایئے۔

## عمل کی مدت

از علمائے شریعت اور فقرائے طریقت برائے رُوجا دو
یعنی جادو جس نے کیا ہے اُس پر لوٹا دیا جائے اور جس
پر کیا ہے وہ اچھا ہو جائے۔ اور جس نے کیا ہے وہ مر جائے۔ اکیس دن تک
اکیس اکیس مرتبہ عمل پڑھے اور پانی پر دم کرے اور جادو جس پر ہوا ہے اس کو
پلاوے بعنایت خداوندی و رسول صمدی بیمار اچھا ہو جائے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا۔

# جادو کیے جانے کی اقسام اور شناخت

جادو کئے جانے کی پانچ قسم ہیں (۱) یہ کہ پتلہ آٹے یا مٹی کا بنا کر اس میں سوئی
چبھوتے ہیں اور منتر پڑھ کر دیوی دیوتا کو بلاتے ہیں اور ان سے مدد لیتے ہیں جس کسی
کو مبتلا کرنا ہوتا ہے۔ اس کے مکان میں موقع پاکر گاڑ دیتے ہیں جس پر کیا جاتا ہے
وہ بے چارہ ایسی حالت میں رات دن رہتا ہے کہ جسم میں جا بجا ہوئی جیسی چبھتی اور
چونٹیاں جیسی چلا کرتی ہیں اور تمام بدن میں آگ جیسی جھلکی رہتی ہے اور اسی میں جل

بستا ہے۔

**دوسری قسم** یہ ترکیب کی جاتی ہے کہ ایک کڑیل مٹی کا جس کو ٹھیکری بھی کہتے ہیں لے جاتی ہے اور اس میں ہر قسم کے شیرینی اور پھول اور پُتلہ اس شخص کی شکل کا بنا کر اور اس میں سوئی چبھو کر رکھتے ہیں اور اس میں مٹی کا چراغ کڑوے تیل کا جلا کر پانی میں چھوڑ دیتے ہیں اس جادو سے وہ شخص جس پر کیا گیا ہے وہ ہمیشہ مثل آب رواں رہا کرتا ہے اور اس کو ہر وقت یہ معلوم ہوتا ہے کہ میں پانی میں بہا جاتا ہوں۔ میرا دل ڈوبا رہتا ہے اور جسم میرا ایسا ہو رہا ہے جیسے برف اور سردی سے بدن کانپتا ہے۔

**تیسری قسم** دیوالی و دسہرہ کی راتیں میں کہ یہ راتیں بیر و مسان اور بھیروں اور ہنومان وغیرہ کے جگانے اور ان کو اپنے قبضہ میں لانے کی ہوا کرتی ہیں۔ ان راتوں میں ان کی آمد و رفت بہت ہوتی ہے پس ایسے لوگ جو جادو سحر کیا کرتے ہیں۔ وہ ان کی دعوت کرتے ان کو بلاتے ہیں اور پھر اُن سے سال بھر کام لیا کرتے ہیں۔ ان کی جھپٹ میں جو کوئی انسان خواہ مرد ہو یا عورت یا کوئی بچہ آجاتا ہے تو وہ دکھ تکلیف میں مبتلا رہا کرتا ہے۔ کسی کا کوئی دشمن ہو کرتا ہے۔ تو جادو گر خود اپنے علم کو تازہ کرنے کے لیے ان کو ہلاک کر دیا کرتے ہیں۔ کوئی دشمن نہیں ہوتا تو کسی درخت پر موٹھ چلاتے ہیں وہ ہرا بھرا درخت جلد خشک ہو جاتا ہے۔ اور کوئی دنیا کا اندھا اپنے تھوڑے فائدے کی خاطر دوسروں کو اتنا نقصان پہنچا دے کہ اس کو مار ڈالنا چاہے تو وہ ایسے شخصوں کے پاس پہنچتا ہے اور اُن سے اس کے مار ڈالنے کی خواہش ظاہر کرتا ہے یہ اپنے تھوڑے لالچ میں روپیہ پیسہ لینے کے عوض دوسرے کی قیمتی جان کو نیست و نابود کر دیتے ہیں۔ اور اس کے لیے یہ ترکیب کی جاتی ہے کہ وہ چوکی اٹھاتے ہیں اور اس میں کچھ میعاد مقرر کرتے ہیں کہ اُس کے اندر وہ



شخص جس پر جادو کیا ہے ان دنوں تک دکھ تکلیف اُٹھا کر مر جاتا ہے وہ چوکی یہ کہلاتی ہے کہ مٹی کے گھڑے کو توڑ کر ٹھیکری کڑیل جیسا لیتے اور اس میں پتلہ وغیرہ رکھتے اور چراغ جلاتے اور اپنے دیوتاؤں کو بلاتے اور ان کے ذریعہ اُن کو اڑاتے ہیں اور اس دشمن کے مکان تک پہنچاتے ہیں۔ اگر وہ کہیں راستہ وغیرہ میں ہوتا ہے تو اس پر گرتی ہے اور اُس کے اڑانے اور پہنچنے کے وقت مکان میں ہوتا ہے تو مکان کی چھت یا صحن وغیرہ میں گرتی اور ٹوٹتی ہے۔ پس اسی روز سے کہیں بدن میں درد ہوتا ہے یا کلیجہ پڑکیہ جیسی معلوم ہوتی ہے۔ خون منہ یا پاخانہ کی راہ آتا ہے ہر وقت بدن جلا دل بھنا اور آہ نالہ کرتا رہتا ہے۔

**چوتھی قسم** کسی کھلانے پلانے کی چیز پر اپنے منتر تنتر پڑھتے ہیں خاص کر ثابت لونگ کے جوڑے پر جادو کر کے کسی کھانے وغیرہ میں کھلا دیتے ہیں تو وہ کھانے والا اپنے آپ کو مردہ جانا کرتا ہے اس کے دل پر یہ ہی ذہن نشین ہو جاتا ہے کہ تو مر جائے گا۔ یا کوئی ایسی بیماری لاعلاج رہنے لگے گی کہ کوئی دوا مفید ثابت نہ ہوگی۔

**پانچویں قسم** جادو اپنے منتر سے کالی لونا چماری یا اور اپنے کسی بیر مسان کے ذریعہ (کہ ان کم بختوں کا کام ہی انسان کو نقصان پہنچانے کا ہے) کہ فلاں شخص فلاں کے بیٹے یا فلاں کی بیٹی کو ایسا دکھ پیدا ہو دے کہ اسی میں اس کی جان جاتی رہے پس وہ بیچارہ جس پر جادو کیا ہے کہیں اس کے کندھے بھاری رہتے ہیں کبھی اس کی پیٹھ کے اوپر دونوں شانوں کے درمیان درد ہوتا یا بوجھ سا رکھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ خواب میں جوگی و بیراگی بندر و لنگور اور خوفناک شکلیں نظر آیا کرتی ہیں۔ تشخیص پوری نہ ہونے اور علاج کسی ماہر فن اور طبیب حاذق اور کامل ولی اللہ سے نہ کرایا جائے تو ایک نہ ایک دن ہلاک ہو جاتا ہے۔

## بدکردار عورت کو تکلیف پہنچانا

جو عورت بہت ستائے اور تکلیف پہنچائے دل کو نجیدہ کرتی اور کسی طور سے باز نہ رہتی ہو تو اس سے بدلہ لینے کے لیے یہ عمل کرے۔ اس کا خون حیض جاری ہو جاوے جب یہ عمل کرنا منظور ہو تو ایک لیموں کاغذی اور ایک کانٹا سیہ جانور کا لاکر اپنے پاس رکھے پچھلے مہینے کی کسی رات کو آسمان کے نیچے کھڑا ہو وے اور اپنا خیال عداوت و بغض عورت سے کر کے منتظر ستارہ ٹوٹنے کا رہے۔ جس وقت کہ آسمان پر ستارہ ٹوٹے فوراً قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ کے قاف کو حلق کے اندر سے نکالے اور جلدی سے وہ کانٹا آدھے لیموں کے اندر چبھو دے اور زبان سے کہے کہ عورت کا خون حیض جاری کیا میں نے باذن اللہ تعالیٰ اسی وقت حیض کا خون جاری ہو جائے۔ کتنا ہی علاج کیا جائے ہرگز بند نہ ہو وے پھر اس لیموں کو کسی ایسی جگہ رکھ دے کہ جب اسے اچھا کرنا ہو تو اس لیموں کو کسی ایسی جگہ رکھ دے کہ جب اسے اچھا کرنا ہو تو اس لیموں کے اندر سے وہ کانٹا نکال لیا جائے فی الفور خون کتنا ہی آتا ہوتا ہو بند ہو جاتا ہے۔

## بدکردار مرد کو نامرد بنانا

دھنیہ خشک ککڑی کے بیج، خس کے بیج اسی کے بیج، انار کی کلی، سماق، رائی بھنگ کے پتے، برادہ صندل سرخ ہر ایک کا وزن برابر لیا جائے ان کو خوب باریک پیس کر گلاب کے پتوں کو کوٹ کر عرق نکالا جائے۔ پسی دواؤں کو ملا کر چنے کے برابر گولی بنا کر سایہ میں خشک کر کے اُن گولیوں کو ایسا بند کریں کہ ہوا نہ لگے جب کسی مرد کو نامرد کرنا منظور ہو تو کسی بہانہ سے اسبغول کے لعاب میں گھس کر مرد کے عضو مخصوص لگانے کو دی جائے ایک ہفتہ میں تین دن تین گولی کا لیپ



کیا جائے قوت مردی بالکل جاتی رہے اور اگر عضو مخصوص پر نہ لگاوے تو کئی دن تک پیڑو کے پیچھے دونوں گردوں پر لگاوے۔ نسل بالکل منقطع ہو جائے۔

## قوت مردمی ختم کرنا

مرد کی منی پانی جیسی پتلی ہو جاوے۔ عورت سے ہمبستری سے دل ہی نہ چاہے۔ سداب کے بیج ساڑھے تیرہ ۱۳ ماشہ۔ سوسن کی جڑ نو ماشہ، کلی انار ایک تولہ چھ ماشہ۔ خس جس کی ٹٹی بنائی جاتی ہے اُس کے بیج نو ماشہ نیلوفر کے بیج ساڑھے تین ماشہ ان سب کو علیحدہ علیحدہ پیس کر ایک جگہ ملا کر رکھ چھوڑیں ساڑھے چار ماشہ سکنجبین سرکہ دو تولہ میں ملا کر سات دن کھلاوے منی پانی جیسی ہو جائے۔ قوتِ مردی مرد میں بالکل نہ رہے۔

## ہر مقابلے میں کامیابی و فتح

کسی سے کشتی لڑنی ہو یا پٹے بازی کرنی ہو یا کہیں دشمنوں میں گھر گیا ہو یا کوئی تلوار و بندوق تیر و تبر یا لٹھ وغیرہ کا مقابلہ ہو تو یہ دعا پڑھے ہر کسی دشمن کی ضرب سے بچا رہے اور فتحیابی حاصل کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ الٓمّٓ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۔ شَھِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ذَا لِکُمُ اللّٰہُ فَاَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِہِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِہِ الْاَرْضُ اَوْ کُلِّمَ بِہِ الْمَوْتٰی بَلْ لِّلّٰہِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ بَلْ ھُمْ ۔ فِیْ لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِیْدٍ وَھُوَ مَعَکُمْ اَیْنَ مَا کُنْتُمْ وَاللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ

اِنَّ اللّٰہَ قَوِیٌّ عَزِیْزٌ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا وَّاَحَاطَ بِمَا لَدَیْھِمْ وَاَحْصٰی کُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا وَّرَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا لَا یَتَکَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَہُ الرَّحْمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا مِنْ اَیِّ شَیْءٍ خَلَقَہٗ مِنْ نُّطْفَۃٍ خَلَقَہٗ فَقَدَّرَہٗ ذِیْ قُوَّۃٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَکِیْنٍ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔

## کشتی جیتنا

کشتی لڑتے وقت جو پہلوان یہ کلمے حضرت غوث پاک پڑھے وہ دوسرے پہلوان کے مقابلے میں فتحیابی حاصل کرے ناپاکی کی حالت میں نہ پڑھے۔

اَلْغِیَاثُ یَا غَوْثُ الْاَعْظَمُ اَلْغِیَاثُ۔ اَلْغِیَاثُ یَا غَوْثُ الثَّقَلَیْنِ اَلْغِیَاثُ اَلْغِیَاثُ یَا شَیْخُ مُحْیُ الدِّیْنِ اَلْغِیَاثُ۔ اَلْغِیَاثُ یَا سَیِّدُ عَبْدُ الْقَادِرِ اَلْغِیَاثُ۔

## دشمن کو شکست دینا

دشمن کے مقابلہ ہونے پر یہ عمل کرے تین پتھر لیوے۔ ان میں سے پہلے ایک پتھر لے کر اپنی دائیں طرف پھینکے اور یہ پڑھے حَسْبِیَ اللّٰہُ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ اور دوسرا پتھر بائیں طرف پھینکے اور کہے اَللّٰہُ یَغْلِبُ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ اور تیسرا پتھر اپنے آگے کی طرف پھینکے اور پڑھے لَا یَقِفُ لِاَمْرِ اللّٰہِ شَیْءٌ پھر لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھ کر اپنے سینے وغیرہ پر دم کرے۔



# گھوڑ دوڑ میں کامیابی

**آزمودہ عمل** گھوڑ دوڑ کے گھوڑے کی گردن میں بھیڑیئے کی آنکھیں ایسی ترکیب سے لٹکاوے کہ کوئی دیکھ نہ سکے۔ پس وہ گھوڑ دوڑ میں سب سے آگے نکل جاوے اور ذرا نقصان نہ ہووے۔

**مؤثر عمل** گوہ جانور کی ہتھیلی گھوڑ دوڑ کے وقت جس گھوڑے کی پیشانی پر باندھیں کوئی گھوڑا اُس سے آگے نہ جائے۔

**کامیابی کا تعویذ** یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر گھوڑے کی ایال یا گلے میں ایسے باندھے کہ کسی کو نظر نہ آوے۔ کسی کی نظر نہ لگے۔ اور جن کے ساتھ دوڑائے سبقت لے جائے۔ اور تمام سوار کا ہو جائے۔ کسی بیماری میں بیمار ہو تو صحت پائے۔

| | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | | |
|---|---|---|---|
| الٰہی بحرمت براق محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | الٰہی بحرمت دلدل شاہ مردان علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ | الٰہی بحرمت نور امام حسن رضی اللہ عنہ | الٰہی بحرمت ذوالجناح امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| الٰہی بحرمت کمتد نوح پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت خنگ پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت نقرہ اسحاق پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت جال سلیمان پیغامبر علیہ السلام |
| الٰہی بحرمت دلہ ابراہیم پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت سمند موسیٰ پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت شبخیز داؤد پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت نیلہ یعقوب پیغامبر علیہ السلام |
| الٰہی بحرمت کھونگ الیاس پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت ابرش شیث پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت مشکی ادریس پیغامبر علیہ السلام | الٰہی بحرمت زردہ یوسف پیغامبر علیہ السلام |

بحق اسپان این پیغمبران زمان وخواجہ علیہ الصلوٰۃ والسلام این اسپ را حافظ وناصر از چشم مردان وآفات دوران محفوظ ماند بمنّہٖ وکرمہٖ۔

## مرغوں اور تیتروں کی لڑائی میں کامیابی

مرغوں اور تیتروں کی لڑائی میں جس مُرغ اور تیتر کے گلے میں یا حافظ لکھ کر باندھے بازی لے جائے۔

## جیتنے کا نسخہ

مرغ کا خصیہ لڑنے والے جانور کے گلے میں باندھے دوسرا جانور اس سے بازی نہ جیتے۔

# سفر میں حفاظت

جہاز یا کشتی میں سوار ہونے سے پہلے یا سوار ہوتے وقت اس دعا کو پڑھے وہ دریائی سفر سے صحیح سلامت اپنے مقام پر پہنچے بِسْمِ اللّٰہِ الْمُلْکُ بِاَمَنْ لَہُ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَخَائِفَۃٌ وَالْجِبَالُ الشَّامِخَۃُ خَاشِعَۃٌ وَالْبِحَارُ الزَّاخِرَاتُ خَاضِعَۃٌ اِحْفَظْنِیْ اَنْتَ خَیْرُ حَافِظًا وَّاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖٓ اِذْ قَالُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ عَلٰی بَشَرٍ مِّنْ شَیْءٍ قُلْ مَنْ اَنْزَلَ الْکِتٰبَ الَّذِیْ جَآءَ بِہٖ مُوْسٰی نُوْرًا وَّھُدًی لِّلنَّاسِ تَجْعَلُوْنَہٗ قَرَاطِیْسَ تُبْدُوْنَھَا وَتُخْفُوْنَ کَثِیْرًا وَعُلِّمْتُمْ مَّا لَمْ تَعْلَمُوْٓا اَنْتُمْ وَلَآ اٰبَآؤُکُمْ قُلِ اللّٰہُ ثُمَّ ذَرْھُمْ فِیْ خَوْضِھِمْ یَلْعَبُوْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا وَّعَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَالْمَلٰٓئِکَۃِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَقَالَ ارْکَبُوْا فِیْھَا بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىھَا وَمُرْسٰىھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔



حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس کو پڑھے اگر اس کی سواری جہاز یا کشتی ڈوب جائے یا پڑھنے والا اس میں مر جائے تو اس کا خونبہا میرے ذمہ ہے۔ ۱۳۵۷ھ حج کی ادائیگی کے لیے خدا نے یہ سفر اختیار کرایا جہاز کی روانگی کے وقت نشان شدہ آیت شریف پڑھی ساتوں آدمی کی بخیریت واپسی ہوئی۔

## کشتی کا سفر محفوظ رہے

حضرت امام حسن علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ہمارے نانا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرمایا کرتے تھے کہ جب کشتی میں سوار ہونا چاہو تو یہ آیتیں پڑھ لیا کرو بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىھَا وَمُرْسٰىھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ پھر کشتی کے آگے کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو دے اور داہنی طرف اشارہ کر کے کہے (حضرت) ابوبکرؓ اور بائیں طرف بھی اشارہ کرے اور (حضرت عمرؓ) کہے اور آگے کی طرف اشارہ کر کے کہے (حضرت) عثمانؓ اور اپنے دل پر اشارہ کر کے کہے (حضرت) علیؓ بعد میں یہ پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ سُمِّیْنَا کٓھٰیٰعٓصٓ کُفِیْنَا حٰمٓعٓسٓقٓ حُمِیْنَا وَاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِھِمْ مُّحِیْطٌ بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔

## بھنور سے نجات

جہاز یا کشتی بھنور میں آجائے تو اس وقت ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے نجات حاصل ہووے خواہ چند آدمی مل کر پڑھیں یا ایک ہی شخص پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَغْفِرُ لَنَا جَمِیْعَ الزَّلَّاتِ وَتُکَفِّرُ عَنَّا جَمِیْعَ الْخَطِیْٓئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَآ اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

## عامل حضرات کیلئے خاص ہدایات

آج کل لوگوں کی یہ حالت دیکھی کہ وہ ایسے عملیات بلا واقفیت حاصل کئے اور ان کے طریقوں کو جانے بغیر کرنے لگتے ہیں۔ جیسے جنات کی تسخیری یا اپنے روبرو ان کی حاضری ہو جائے اور جو کام چاہیں وہ اُن سے لیے جائیں وہ ایک ایسی غیر جنس قوم ہے کہ وہ انسان کی تابعداری پسند نہیں کرتے کیوں کہ ان کی آزادی میں خلل آ جاتا ہے جب کوئی ان کو تسخیر کرنا چاہتا ہے تو وہ اس کو ہر طرح سے ڈراتے ہیں تاکہ وہ ایسے عمل کرنے سے باز رہے جب وہ یہ دیکھتے ہیں کہ نہیں مانتا تو اُس کو ایسا باؤلا کر دیتے ہیں کہ وہ شخص گوگُور تھینے لگتا ہے۔ نالیوں گندگیوں میں پڑا رہتا ہے۔ کوئی ہاتھوں سے لنجا ہو جاتا ہے۔ اسی طرح جلالی عمل کی ناواقفی باؤلا بنا دیتی ہے کسی کام کا نہیں رکھتی۔ جس کی نسبت عام مخلوق کہنے لگتی ہے کہ اس کا وظیفہ لوٹ گیا۔ جو یہ بے جا حرکتیں کرتا ہے جس کسی کی ایسی حالت ظہور میں آرہی ہوں۔ ان کو اپنی درستی مزاج کے لیے اگر اس قدر ہوش ہو کر خود نہا دھو کر اور پاک کپڑے پہن کر شروع ماہ میں عشاء کی نماز کے بعد جمعرات کی رات کو تنہائی میں یہ درود شریف پڑھے اور اگر اس میں اس قدر حواس درست نہ ہوں تو کوئی دوسرا شخص نہلا دھلا کر کپڑے پہنا کر اپنے پاس بٹھائے یا لٹائے اور وہ ۴۰ رات تک ایک سو پینتیس ۱۳۵ مرتبہ پڑھا کرے اور اُس پر بعد ختم دم کرے اور پانی دم کیا ہوا رات دن پلایا جاوے۔ تمام حالتیں اس کی درست ہو جائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْمَخْلُوْقَاتِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَجْسَادِ الْمَوْجُوْدَاتِ



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ حُرُوْفِ اللَّوْحِ وَالدَّوَاتِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ سَوَاكِنِ الْاَرْضِيْنَ وَالسَّمٰوٰتِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا خُلِقَ بِالْمَبْدِيَاتِ وَالنِّهَايَاتِ مِنَ الْمَعْدُوْمَاتِ وَالْمَوْجُوْدَاتِ مِنْ اَوَّلِ اَوَّلِهٖ وَاَوْسَطِ حَشْرِهٖ وَاٰخِرِ بَقَائِهٖ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

مئی ۱۹۳۸ء میں ایک صاحب ساکن گلی قاسم جان دہلی دوسرے آدمی کی پیٹھ پر چڑھ کر دن کے ساڑھے گیارہ بجے احقر کے پاس آئے بندہ اندر کھانا کھا رہا تھا باہر ذکریا سے جو اپنی ہمراہ ہے دریافت کیا سید محمد کرم حسین کہاں ہیں اُس نے کہا یہاں ہی ہیں آپ بیٹھئے ابھی کھانا کھانے کے بعد بیرونی حصہ میں تشریف لائیں گے۔ میں آیا ملاقات ہوتے ہی یہ فرمائش ہوئی کہ مجھے تسخیر جنات کا عامل کرا دیجئے مجھے بہت شوق ہے جواب دیا کہ آپ کے مزاج میں بڑی جلدی ہے۔ یہ کام بہت دشوار ہے ایسی روا روی اور ایک دم ایسا سوال عقلمندی سے بعید ہے تو پھر کہنے لگے کہ ہمزاد ہی کی تابعداری ہو جائے۔ اس کے جواب میں یہ کہا گیا کہ ان امورات کے حاصل کئے جانے کو کیا یہی وقت ہے۔ میں نے ابھی کھانا کھایا ہے دوپہر ہو گیا ہے رات کا جاگا ہوا ہوں جب تک لیٹ نہ لوں اور تھوڑی غنودگی نہ آ جائے بات بھی نہیں کی جا سکتی مگر وہ اپنا مدعا ہی کہتے رہے آخر یہ کہنا پڑا کہ آپ دوسرے پر سوار ہو کر آئے آپ کا جسم بیکار معلوم ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں آپ کوئی سا کام نہیں کر سکتے۔ ناراض ہو کر تشریف لے گئے۔ بھلا خیال تو فرمایئے کہ ایسے صاحب اگر کوئی عمل خود کر نہیں سکتے تو کیوں نہ خرابی دیکھیں۔

## بدخوابی کا علاج

جب کہ سونے کے واسطے لیٹے تو تین مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک مرتبہ پڑھ کر آیت الکرسی اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ پڑھ کر تین مرتبہ اس آیت کو پڑھے وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ پھر سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ بدخوابی نہ ہوگی اور نہ سونے میں ڈر اور کچھ خوف معلوم ہوگا۔

## باران رحمت کا نزول

جب کہ مینہ نہ برسے تو جان لو اور یقینی طور پر مان لو کہ انسان کی بداعمالیوں کا نتیجہ ہے اور بارش ایک ضروری چیز ہے کہ اس سے تمام مخلوق یعنی انسان و حیوان چرند پرند کو ضرورت ہے غلہ وغیرہ کی پیداوار اسی سے ہوتی ہے گویا زندگی سب کی اسی پر ہے بارش نہ ہونے سے اناج پیدا نہیں ہوتا تو مخلوق بھوکی مر جاتی ہے۔ لہٰذا اس خدائے پاک نے اپنے حبیب لبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ انسان کو بتایا کہ جب ہماری ایسی ناراضگی دیکھو تو اس آیت شریف پر غَفَّارًا یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْكُمْ مِّدْرَارًا پر عمل کرنے لگو یعنی توبہ کیا کرو اور استغفار پڑھا کرو ہم اپنے آسمان سے موسلادھار مینہ برسائیں گے۔ چنانچہ اس کے لیے استسقا کی نماز ادا کرنے کا حکم ہوا ہے کہ تمام مسلمان مل کر مع اپنے لڑکوں اور بوڑھوں اور جانوروں کے پا پیادہ جنگل کی طرف جائیں اور اپنے ہمراہ کسی کافر کو نہ لے جائیں پھر ان سب میں جو شخص بزرگ صالح عابد و زاہد ہو قبلہ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو جائے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر خدا جل علیٰ سے پانی برسانے کی دعا مانگے اور نہایت عاجزی اور گریہ و زاری سے پڑھے۔



اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُّغِیْثًا نَافِعًا غَیْرَ ضَآرٍّ عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ اَللّٰهُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهَآئِمَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاَحْیِ بَلَدَكَ الْمَیِّتَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْغَنِیُّ الْفُقَرَآءُ اَنْزِلْ عَلَیْنَا الْغَیْثَ وَاجْعَلْ مَآ اَنْزَلْتَ لَنَا قُوَّةً وَّبَلَاغًا اِلٰی حِیْنٍ۔

ترجمہ۔ اے اللہ برسا دے پانی تکلیف کا دور کرنے والا۔ فائدہ دے نقصان نہ کرے جلدی برسے دیر نہ کرے۔ اے اللہ اپنے بندوں اور جانوروں کو پانی پلا دے اور اپنی رحمت کو بھیج۔ اور اپنے مردے شہروں کو زندہ کر دے۔ اے اللہ تیرے سوا کوئی خدا نہیں تو غنی ہے اور ہم سب فقیر ہیں۔ بھیج ہم پر باران رحمت اور اس سے ہم کو قوت دے اور ہماری زندگی کا سامان کر۔

یہ دعا بھی حدیث شریف میں آئی ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یَفْعَلُ مَا یُرِیْدُ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْغَنِیُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَآءُ اَنْزِلْ عَلَیْنَا الْغَیْثَ وَاجْعَلْ مَآ اَنْزَلْتَ عَلَیْنَا قُوَّةً وَّبَلَاغًا اِلٰی حِیْنٍ اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُّغِیْثًا مَّرِیْئًا مُّرِیْعًا نَافِعًا غَیْرَ ضَآرٍّ عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ تَاْتِیْ عُمْرِعًا النَّبَاتِ اَللّٰهُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهَآئِمَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاَحْیِ بَلَدَكَ الْمَیِّتَ۔

اللہ ہی کے لیے ہیں کل تعریفیں کہ جو پالنے والا ہے تمام جہان کا مہربان اور رحم والا دنیا و آخرت میں مالک روز قیامت کا نہیں ہے کوئی معبود سوائے خدا کے کرتا ہے جو چاہتا ہے۔ اے اللہ تو ہی ہے اللہ کوئی معبود نہیں سوائے تیرے تو غنی ہے اور ہم محتاج ہیں نازل کر ہمارے اوپر مینہ کو اور کر اس چیز کو کہ بھیجی ہے ہمارے اوپر سبب توانائی اور پہنچا زمانہ دراز تک۔ اے اللہ دے ہم کو مینہ فریاد پہنچنے والا سیراب کرنے والا

خوشگوار حاصل زمین کو پیدا کرنے والا فائدہ دینے والا نقصان نہ دینے والا جلد آنے والا دیر نہ کرنے والا پیدا کرنے والا کھیتوں کا اے اللہ پانی برسا دے اپنے بندوں کے بلے اور چوپائیوں کے لیے رحمت اپنی نازل کر اور زندہ کر اپنے مردہ شہروں کو۔

ہر کوئی شخص یہ استغفار پڑھا کرے اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَغَفَّارَ الذُّنُوْبِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ مِنْ جَمِیْعِ الْمَعَاصِیْ کُلِّھَا وَالذُّنُوْبِ وَالْاٰثَامِ وَمِنْ کُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُہٗ عَمَدًا وَّخَطَاً ظَاھِرًا وَّبَاطِنًا قَوْلًا وَّفِعْلًا فِیْ جَمِیْعِ حَرَکَاتِیْ وَسَکَنَاتِیْ وَخَطَرَاتِیْ وَاَنْفَاسِیْ کُلِّھَا دَائِمًا اَبَدًا اَسَرْمَدًا مِنَ الذَّنْبِ الَّذِیْ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِیْ لَآ اَعْلَمُ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِہِ الْعِلْمُ وَاَحْصَاہُ الْکِتٰبُ وَخَطَّہُ الْقَلَمُ وَعَدَدَ مَا اَوْجَدَتْہُ الْقُدْرَۃُ وَخَصَّصَتْہُ الْاِرَادَۃُ وَمِدَادَ کَلِمَاتِ اللّٰہِ کَمَا یَنْبَغِیْ لِجَلَالِ وَجْہِ رَبِّنَا وَجَمَالِہٖ وَکَمَالِہٖ وَکَمَا یُحِبُّ رَبُّنَا وَیَرْضٰی

اس کا ترجمہ بھی پڑھتا رہے تو خوب عاجزی سے دعا ہوتی ہے جو جلد قبولیت کے درجے کو پہنچتی ہے۔

ترجمہ:۔ خدا کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بہت ہی مہربان اور رحم کرنے والا ہے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں اللہ بہت بڑا ہے کہ جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اور وہ ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے۔ گناہوں کا بخشنے والا ہے بڑی بزرگی اور جلال والا ہے اور توبہ کرتا ہوں میں اپنے تمام گناہوں اور کل خطاؤں سے اور اُن گناہوں سے جو میں نے جان کر کیے یا غلطی سے کیے۔ یا علانیہ اور پوشیدہ کیے زبان سے اور عمل سے تمام حرکتوں اور سکونوں اور وسوسوں اور سانسوں سے ہمیشہ ہمیشہ ہوتے رہے ہیں۔ جس گناہ کو میں جانتا ہوں اور گناہ کو کہ میں نہیں جانتا



اور وہ تیرے علم میں ہے اور وہ کتاب (میرے اعمال نامہ) میں لکھا جا چکا ہے اور تیرے قلم نے لکھ دیا ہے اور گنتی اُس کی تجھی کو معلوم ہے اپنے جلال اور اپنے کمال سے معاف فرما دے اور مجھ کو ویسا بنا دے جس کو کہ تو پسند کرے۔

۲۔ ہر ایک بچہ اور بڑا ہر نماز کے بعد ۲۱ مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھا کرے۔

**استغفار** اور دعا جو احادیث شریف سے ظاہر کی گئی ہیں اُن کے بعد یہ نظم ایک صاحب پڑھے اور دوسرے مسلمان آمین کہیں۔

اے اللہ بہر غفاری نزولِ آب باراں کر — کرم کی کر نظر باری نزولِ آبِ باراں کر
اے مولا تیرے بندے ملتجی اس طرح تجھ سے ہیں — بصد آہ و بکا زاری نزولِ آبِ باراں کر
تیری درگاہ بے پرواہ میں بہر اماں خواہی — نگوں سر ہے جہاں ساری نزولِ آبِ باراں کر
گناہوں کی پشیمانی بڑھی جاتی ہے اب حد سے — تو رکھ شرم اے باری نزولِ آبِ باراں کر
بلا پانی بلا دانہ ہوئی مخلوق سب ویراں — تڑپتی خلق ہے ساری نزولِ آبِ باراں کر
سب ہی انسان اور حیوان پریشاں حال ہیں سارے — نہ نیند ہی ہے نہ بیداری نزولِ آبِ باراں کر
و چارہ جنگلوں میں ہے نہ کھیتوں میں ہے دانا اب — چرندوں پر ہے دشواری نزولِ آبِ باراں کر
گلستان اور گلشن کی بیاباں اور جنگل کی — بلا پانی ہوئی خواری نزولِ آبِ باراں کر
کبوتر بلبل و قمری و چڑیاں خاک پر تڑپیں — کریں سب آہ اور زاری نزولِ آبِ باراں کر
دکھا بدلی چھپا تارے سنا اب رعد کے کڑکے — عیاں بجلی ہو ہر باری نزولِ آبِ باراں کر
خطائیں بخش دے یا رب خطا وار و نکما اور آنپر — تو فرما چشم غفاری نزولِ آبِ باراں کر
اے مولا خالق عالم طفیل نساری آدم ؑ — ہوں نالے ندیاں جاری نزولِ آبِ باراں کر
برائے نوح ؑ پیغمبر بچا طوفانِ عصیاں سے — گنہگاروں کو اے باری نزولِ آبِ باراں کر
برائے صبر ایوبؑ باشک چشم یعقوبؑ — دلوں سے دھو سیہ کاری نزولِ آبِ باراں کر

کلیم اللہؑ ذبیح اللہؑ روح اللہؑ کے صدقہ سے ۔۔۔ ہو چشمہ فیض کا جاری نزولِ آبِ باراں کر

برائے حضرتِ خضرؑ اور بیٹے الیاسؑ عالی جاہ ۔۔۔ زمین سرسبز ہو ساری نزولِ آبِ باراں کر

خلیل اللہؑ کا صدقہ محمدؐ کے تصدق سے ۔۔۔ بنے گلشن ہر اک کیاری نزولِ آبِ باراں کر

برائے حضرتِ صدیق اکبرؓ وز پئے عادل عمرؓ ۔۔۔ نگاہِ رحم کر باری نزولِ آبِ باراں کر

بذوالنورین عثمان ہم علی مشکل کشا حیدرؓ ۔۔۔ ہو پانی کی دھواں دھاری نزولِ آبِ باراں کر

برائے سید الشہداء و خاتونِ جناں یا رب ۔۔۔ نہ دکھلا قحط کی خواری نزولِ آبِ باراں کر

بحق ائمہ اربع بحق تبع تابعین سے ۔۔۔ بحق عالم و قاری نزولِ آبِ باراں کر

بحقِ غوثِ اعظم دور ہو مخلوق کے سر سے ۔۔۔ یہ دشواری یہ لاچاری نزولِ آبِ باراں کر

سنہ ۱۹۲۹ء کے موسم برسات میں پہلے تو کچھ بارش ہوئی جس میں زمینداروں اور کسانوں نے غلہ بویا بعد میں بارش کی ایسی کھینچ ہوئی کہ تمام مخلوق پریشان ہو گئی ہر جگہ نماز استسقاء اور دعا و استغفار پڑھی گئی۔ خیر خیرات ہوئی دلیے پکائے غربا کو کھلائے اپنے قصبہ میں تمام نیک کاموں کے علاوہ سید فضل علی صاحب کے یہاں میلاد شریف کی محفل منعقد ہوئی۔ بعد ختم پنج آیت اور یہ نظم پڑھی گئی تمام حاضرین آمین آمین کہتے رہے۔ شانِ ایزدی کہ چوتھے پانچویں روز سے متواتر بارش ہوئی اور دو تین مرتبہ بڑے زور کا مینہ برسا جس سے تمام زراعت پیشہ نہال ہو گئے اور ان کی کھیتی باڑی کی امید ہو گئی کہ باجرے کی اچھی پیداوار ہو جائے گی۔

حصہ دو تمام شد

ماشاءاللہ لاقوۃ الا باللہ

# اِنکشافِ غیبی

موسوم بہ

# الحُبّ

معروف بہ

# مَن موہنی

## حصّہ سوم

ترجمہ مقصود الطالبین

اس تیسرے حصہ میں اوپری پرائی جن و پری اور بھوت و چڑیل کے ستانے کی شناخت اور ان کا علاج نیز دوسرے عملیات کا اندراج ہے

۷۸۶

# ترجمہ رسالہ مقصود الطالبین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد حمد خدا اجل وعلیٰ و نعت سرور انبیاء و منقبت اولیائے باصفا فقیر حقیر سید محمد عرف سید شمس الحق قادری دہلوی عفی اللہ عنہ پسر سید عباد اللہ بلخی خلف میر سید یعقوب بلخی رحمہما اللہ تعالیٰ مرید رہنمائے طریقت واصل بحر احدیت حضرت شہید شاہ محمد غوث قادری غازی پوری زمانی قدس اللہ سرہٗ پیر مرشد قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین مقبول بارگاہ احدیت مقرب درگاہ صمدیت سید السادات حضرت سید شاہ آل احمد عرف اچھے صاحب قادری مارہروی ضلع ایٹہ مرقدہ اللہ نورہٗ۔

کتاب ہذا کے اندر جو عملیات علوی و سفلی و اسمائے الٰہی و حاضرات جنات و عمل تسخیرات و فتوحات دینی و دنیوی درج ہیں ان کی اجازت میں اپنے برادر دینی راسخ الیقین شیخ عنایت اللہ خان عرف مفتی عنایت علی خاں ساکنہ ریواڑی محلہ مفتی واڑہ ضلع گوڑگانوہ کو دیتا ہوں عند اللہ و عند الرسول کام میں لادیں اور دوسروں کو فائدہ پہنچاویں نفع پانے والے دعائے خیر سے یاد فرماویں اور نام اس رسالہ مقصود الطالبین ہے وباللہ التوفیق و خیر الرفیق۔

بندہ احقر سید محمد کرم حسین متوطن تنجارہ نے تجربہ کیا ہے کہ انسان کو کچھ ایسی بیماریوں کی بھی تکلیف ہوا کرتی ہے کہ حکیم اور ڈاکٹروں سے کتنا ہی علاج کرایا جائے لیکن سر مو فرق نہیں ہوتا۔ وہ بیماریاں ہیں اثر اسرار جنوں و بھوتوں پریوں



چڑیلوں کی کہ عورتیں جنوں اور دیوؤں کی ہیں کسی کو اچھا نہیں دیکھتے ہیں تو اس پر مسلط ہو جاتی ہیں یا اس گروہ میں سے کسی کو کسی انسان سے تکلیف پہنچ جاتی ہے تو ان میں بد طینت ہوتے ہیں وہ انسان کو کہیں چلتا پھرتا دیکھ پاتے ہیں تو تکلیف پہنچایا کرتے ہیں اور خوفناک شکل میں دکھائی دیتے ہیں مردوں کو اکثر اور عورتوں کو زیادہ ستاتے ہیں جن کا کچھ حال اول حصہ میں لکھ دیا ہے۔

بہت ایسے کمبخت ہندو مسلمان ہوتے ہیں کہ ان کو اپنے کسی بھائی یا اور عزیز و اقارب سے کسی طرح رنج پہنچ جاتا ہے تو اس کو جادو سحر کرا کر تکلیف میں مبتلا کر دیتے ہیں یا کسی جادوگر سے موٹھ چلواتے یا مروا دیتے ہیں ہر ایک حکیم و ڈاکٹر اور جھاڑ پھونک کرنے والے ایسے مریضوں کا علاج نہیں کر سکتے اس لیے ایسی مفید کتاب کا ترجمہ ہو جانا نہایت مفید سمجھا گیا۔ اس کتاب سے ہر کوئی علاج نہ کر سکے گا تو کم از کم اس کو پتہ تو معلوم ہو جائے گا کہ مجھ کو یہ دکھ تکلیف ہے۔ پس کسی رہبر اور عامل و کامل کے حضور میں حاضر ہو کر اپنے مرض کا حال بتا سکے گا۔

ضرورت مندوں کی ضرورت دیکھ کر مفتی صاحب مرحوم کے فرزند ارجمند شیخ عبد اللہ عرف مفتی محمد صدیق صاحب کہ قاضی زادگان تجارہ کے نواسوں میں تھے ان کو دلائل پڑھنے اور تعویذات لکھنے کا بہت شوق تھا ان سے تمامی مقاصد کی اجازت حاصل کی بلکہ یہ کتاب اپنے بزرگوں کی یادگار قائم رہنے کے لیے مرحمت فرمائی کیونکہ ایسے کام بغیر اجازت کے پورے نہیں ہوتے پس فارسی زبان سے اردو میں ترجمہ کیا اور چھپوا دیا۔ یہ خاکسار ہر کسی کو خدا کے واسطے بلا کسی لالچ ان عملیات و تعویذات اور جھاڑ پھونک وغیرہ کی اجازت دیتا ہے کہ اپنے کام میں لاویں اور دوسروں کو نفع پہنچاویں اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ط خدا اجازت دہندہ کی مغفرت فرمائیے۔

اس کتاب کے جس کسی عمل سے کوئی صاحب فیض حاصل کرنا چاہئیں ان کو چاہیے کہ کچھ شیرینی بطور تبرک کسی مسلمان حلوائی سے لاکر یا اپنے مکان میں حلوا بنوا کر اُس پر سورہ الحمد معہ بسم اللہ و قل ہو اور درود شریف پڑھ کر اور ان سب بزرگوں کی روح کے لیے بطریق فاتحہ خدا سے ثواب طلب کریں اُن حضرات کی روح شاد ہوگی تو یہ بھی خدا سے دعا کریں گے جلدی سے دینی دنیوی مقاصد بر آئیں گے۔

سید کرم حسین



اصل کتاب:

# جسمانی امراض کی شناخت کرنے کا بیان

اوپری پرائی یعنی جن بھوتوں کی تکلیف وہی ہے یا کسی کی نظر لگی یا کر بیماری جمی ہے۔ یہ ایک نہایت مخفی اور پوشیدہ راز ظاہر کیا جاتا ہے۔ اس سے کل رنج وغم اور حزن والم معلوم ہو جاتے ہیں اور پھر آسانی سے ان کا علاج ہو جاتا ہے۔

**مجرب عمل** سات تار ریشمی یا سوت کے نیلے یا سیاہ رنگ سے برابر کریں پھر ان کو ملا لیا جائے اور اس قدر لمبے ہوں کہ مرد عورت کے قد سے ایک دو بالشت زیادہ رہیں پھر جس مرد یا عورت کی بیماری یا آسیب زدگی یا سحر جادوگری معلوم کرنی ہو اُس کو دیوار کے سہارے ایسا کھڑا کیا جائے کہ دونوں پاؤں کے تلوے دیوار کے برابر رہیں سر اور قد بھی جسم کا دیوار سے ملا ہوا سیدھا رہے اُن تاروں کو صاف کر لیا جاوے تاکہ کوئی گانٹھ یا جھڑی نہ رہے جس سے ناپا جائے مرد یا عورت اپنے داہنے ہاتھ کی انگلی گول حلقے کے موافق کر کے اس ڈورہ کو انگلی کے حلقے میں پکڑے اگر تکلیف والا شخص مرد ہو تو اس کے داہنے پاؤں کے انگوٹھے اور عورت ہو تو بائیں پاؤں کے انگوٹھے اور اونگلی کے بیچ میں ڈورے کا سرا پکڑ لیا جائے اور دوسرا سرا ڈورے کا ماتھے کے اوپر جہاں کہ بال نکلتے ہیں کوئی دوسرا شخص اچھی طرح اس ڈورے کو کھینچ کر ناپے اور اس جگہ پر گرہ لگا دی جاوے جو شخص یہ عمل کرے اس کے پاس لے جاوے وہ شخص بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر سات دفع معہ بِسْمِ اللّٰہِ سورہ قل اعوذ برب الناس پڑھے اور اس ڈورہ پر پھونک دے اس کے بعد سات

مرتبہ معہ بسم اللہ سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پڑھ کر دم کرے اسی طرح سورہ قل ہو اللہ اور سورہ تبت اور سورہ قل یا ایہا الکفرون اور سورہ لایلف اور الم ترکیف اور الحمد پڑھے اور دم کرے پھر تین مرتبہ آیت الکرسی وَھُوَ الْعَظِیْمُ تک معہ بسم اللہ پڑھے اور دم کرے پھر گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا جَمِیْعُ اُخْضُرُوْا اَھْزَ التَّوْرٰۃِ اَخْبَرَنِیْ وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ۔ وَصَغَارُ رَبُّ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ پھر تین مرتبہ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ وَالْمَلَکُوْتِ سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّۃِ وَالْعَظَمَۃِ وَالْھَیْبَۃِ وَالْقُدْرَۃِ وَالْکِبْرِیَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَنَامُ وَلَا یَمُوْتُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ پر کر دم کرے پھر چار مرتبہ یہ اسم معہ موکلوں کے نام لے کر پڑھے یَا جِبْرَآئِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ یَا رَفْتَمَائِیْلُ یَا تَنْکَفِیْلُ بِحَقِّ یَا بُدُّوْحٌ اور دم کرے اور تین دفعہ یہ اسم جبروتی پڑھے یَا خَافِضُ تَخَفَّضْتَ بِالْخَفْضِ وَالْخَفْضُ فِیْ خَفْضِکَ یَا خَافِضُ اور دم کرے پھر اس ڈورے کو بیمار کے جسم سے ناپے اگر جسم کے برابر رہے تو پھر تین مرتبہ معہ بسم اللہ کے سورہ مزمل پڑھے اور دم کرے اور پھر ناپے اگر ایک انگل ڈورہ لمباؤ میں گرہ پر سے بڑھ جاوے تو سمجھ لیا جائے کہ کسی چیز پر نظر ہو گئی ہے جس سے یہ بیماری ہوئی ہے بس نظر لگ جانے کا علاج کرے اور اگر دو انگل بڑھ جائے تو سمجھ لو کہ آسیب بادشاہ جن وکفتار کہ خواص بادشاہ جن ہے کہ ہندی میں ان کو چھلپا کہتے ہیں یہ قسم جنوں کی عورتوں کی ہے اور اگر تین انگل بڑھ جائے تو آسیب بھوت چڑیل کا ہے اور اگر چار انگل بڑھ جائے تو آسیب خبیث کا ہے۔ دودھ وہی یا شکرانہ دیا پلاؤ کے اوپر جمعہ کے دن ہوا ہے۔ اور انہوں نے



موہی

تکلیف دی ہے اور اگر پانچ انگل بڑھ جائے تو نظر خبیث کی لگی ہے اور اگر ۶ انگل زیادہ ہوا ہے تو آسیب بادشاہ جن وکفتار و بھوت چڑیل نے تسلط کیا ہے اور اگر سات انگل ڈورہ بڑھ گیا ہے تو آسیب سردار خبیث کا ہو گیا ہے اور لشکر کثیر جنوں اور چڑیلوں نے بیمار کو دبا رکھا ہے اور آٹھ انگل زیادہ ہووے تو آسیب بادشاہ جنات خبیث بہت زبردست کا اثر ہے۔

## پہلے عمل ڈورہ کے بڑھنے کا بتلایا ہے اور اب ڈورہ کے کم ہو جانے کی پہچان بتلائی جاتی ہے

اگر ایک انگل ڈورہ ناپنے سے کم ہو جائے تو نذر دیو کی سمجھنی چاہیئے اور اگر دو انگل ڈورہ کم ہو جائے تو آسیب بادشاہ جنات اور پریوں کا اثر ہو گیا ہے اور اگر تین انگل کم ہو جاوے تو سمجھنا چاہیے کہ کسی دشمن نے از راہ عداوت جادو کر دیا ہے۔

اور اس کی نشانی بیمار میں یہ معلوم ہوں گی بدن پر چیونٹی سی چلتی معلوم ہونا سوئی سی چبھنا دل پر سختی تکیہ جیسی نظر آنا رات کو یا دن میں نیند آ جاوے تو بندر یا سیاہ کتا یا عورت سیاہ رنگ یا سرخ کپڑے پہنے ہوئے یا جوگی ویراگی جیسی شکل دکھائی دینا۔ عورت مرد بری صورت کے خواب میں نظر آنا۔ اور کبھی کبھی پاخانہ یا منہ کے راہ خون آنا اور جگر کی جگہ پہلی تاریخ کا چاند جیسی سختی معلوم ہونا کندھوں پر بوجھ رہنا ہاتھ پاؤں ٹوٹنا یہ سب علامتیں جادو کی ہیں۔ اس سے فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ کسی نے جادو کر دیا ہے اور اگر چار انگل کم ہو جاوے تو بھی جادو سمجھنا چاہیئے کہ دل پہ چکلا دیوی یا چوکی ہنومنت یا چوکی سیر مسان کی بیٹھائی ہے۔

اور اگر پہلے ناپ پر ڈورہ مذکور ایک اُنگل کم ہوجاوے اور دوسری ناپ میں پانچ اُنگل کم ہووے تو آسیب دیو کا ہے۔

آسیب دیو۔ وپری اور جن۔ سحر و جادو ہر کسی عامل اور جھاڑ پھونک تعویذ گنڈا کرنے والوں کے علاج معالجہ سے آرام ہونا امر محال ہے۔ خصلت دیو وپری جن و بھوت کی ایسی ہے کہ اصل جان ان کی وجود ظاہری یعنی انسان کے بدن میں ظاہر طور سے معلوم نہیں ہوا کرتی ہے اور ایسے ہی جادو ہے کہ اس کی علامتوں سے پہچاننے والے پہچان سکتے ہیں سب اس کا نہیں معلوم ہو سکتا۔ کسی کے مارنے کے واسطے جادو کیا جاتا ہے۔ تو اس کی جو کی اُڑائی جاتی ہے اور بیمار کئے جانے کے لیے طلسم تیار کیا جاتا ہے وہ کنوئیں اور پہاڑوں دریاؤں جنگلوں اور کوہ قاف و قعر سمندر میں ڈالا جاتا ہے۔ تو بیماری لقوہ۔ فالج اور الیسی ہی اور بیماری سردی یعنی ہاتھ پاؤں میں درد مونڈھوں اور کندھوں میں بھاری پن ہوا کرتا ہے اور جو پتلا بنا کر زمین میں گاڑا جاتا ہے یا ہوا میں لٹکایا جاتا ہے جس کے نام پر یہ عمل کیا ہوتا ہے اس کو بیماری ہول دلی خفقان مالیخولیا کی ہوجاتی ہے۔ وحشت زدہ اور جنونی جیسا پھر کرتا ہے اپنی نظر سے بیمار کو خود تکلیف اور ایذا پہنچتی ہے۔ جو عامل ناتجربہ کار ہوتا اور وہ اپنے زعم میں حاضرات اور فتیلہ وغیرہ کے ذریعہ ان کو حاضر کر لیتے اور تلوار سے مار ڈالتے تو اس سے جو کچھ قطرے زمین پر گرتے ہیں اُن ہر ایک قطروں سے ایک ملعون اُسی ملعون کی صورت کا پیدا ہو جاتا ہے اور جو عامل کامل ہوتے ہیں وہ موکلوں کے ذریعے یا حاضرات کر کے جنوں اور بادشاہ جنات وغیرہ کو پکڑ کر جلا دیتے ہیں۔ تو بیماری ہر ایک بیمار کی رفع ہوجاتی ہے مگر یہ کام بڑے عامل کامل فقیر زبردست صاحب باطن و صاحب کشف کا ہے کہ اپنے کشف کے ذریعہ حال اُس ملعون سے معلوم کر کے موکلوں سے زور سے بادشاہ



جنات وپریاں دیو و ساحران و جادوگراں معلوم کر لیا کرتے ہیں کہ طلسم ان ملعونوں کا فلاں جگہ گڑا ہوا ہے۔ یا فلاں کوئیں اور ندی یا دریا میں پڑا ہوا ہے پس وہ عامل کامل اسی جگہ سے اگر زمین میں گڑا ہوگا تو اُکھاڑ کر اسی جگہ سے دکھا دیں گے دریا میں ہوگا تو اُکھاڑ کر اسی جگہ سے دکھا دیں گے دریا میں ہوگا تو دریا میں سے نکال کر ظاہر کرا دیں گے۔

عامل کامل ایسے مریضوں کا علاج اسم اعظم کے ذریعہ سے کیا کرتے ہیں اسم اعظم کی برکت سے موکل اس کے اس طلسم کو توڑ دیا کرتے ہیں اور ملعون جل کر خاک ہو جاتے ہیں اور موکلوں کو حکم دیا جاتا ہے کہ خاک اس کی دریائے شور میں ڈال آؤ تاکہ نشان باقی نہ رہے۔

جب کہ ڈورہ بارہ اُنگل یا چودہ اُنگل کم ہووے اس پر آسیب غول بیابانی سمجھا چاہیئے یہ آسیب بہت کم ہوتا ہے پہچان ایسے بیمار کی یہ ہے کہ مریض ہر وقت خاموش رہے اور کسی سے بات کرنا پسند نہ کرے نہ پانی پیوے نہ کھانا کھاوے اگر کھاوے تو مٹی زمین کی یا پتے درخت خشک و تر کے اور کبھی آواز دیتا ہے۔ جیسے آواز ہاتھی یا اونٹ۔ گھوڑے و گدھے کی گیدڑ و ریچھ وحشی درندوں و پرندوں و سانپ کی۔

جب کہ لشکر غول بیابانی کا نکلتا ہے تو آندھی سُرخ آیا کرتی آسمان بھی سُرخ ہو جاتا۔ آفتاب دکھائی نہیں دیتا ستارے دن میں دکھلائی دینے لگتے ہیں تو جانو کہ اس وقت لشکر غول بیابانی کا نکلا ہے۔ بچوں اور عورتوں کو اس وقت ضرور بچائے رکھنا چاہیئے جو ان کی جھپیٹ میں آجاتا ہے حال اس کا ایسا ہوجاتا ہے جیسا کہ اوپر لکھا گیا۔ اس غول بیابانی کا ایک بادشاہ جن ہے اس کا عادل شاہ بیابانی ہے عامل کامل حاضرات کے ذریعہ اس بادشاہ کو بلائے اور کہے

فلاں شخص پر آسیب ہے اپنی توجہ سے اس کو دفع کرو۔ بہت جلد وہ سر تندرست ہو جاتا ہے۔

## عمل حاضرات

اگر کسی پر سحر و جادو یا کسی بیماری کا پہچاننا منظور ہو کر کیا خلل ہے جو ایسی تکلیف ہو رہی ہے تو یہ حاضرات کا عمل اسی طرح کیا جاوے کہ مریض کو سامنے بٹھایا جاوے اور عامل پہلے سات پھول خوشبودار منگا کر رکھ لے اور یہ تعویذ بڑے کاغذ پر لکھے اور جس آدھے خانہ میں سیاہی ہے اس میں تیز سی کالی سیاہی لگا دے جب وہ خشک ہو جاوے اسی قدر سیاہ حصہ پر کوئی سا عطر خوشبودار یا تیل چمیلی لگاوے تا کہ سیاہی چمکنے لگے۔ پھر عامل صاحب اکیس مرتبہ یہ دعا پڑھے اور پھولوں پر پھونکتا رہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاَرْوَاحِ وَالشَّيَاطِيْنَ اُحْضُرُوْا يَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَالشَّيَاطِيْنَ وَاَصْحَابَ السِّحْرِ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ط بعد میں وہ پھول مریض کو دیوے کہ وہ ان کو خوب زور زور سے سونگھے اور سیاہی اپنی آنکھوں سے بغور دیکھے اور عامل پوچھتا رہے جب کہ جسم بھاری ہونے لگے اور کچھ الفاظ غیر متعلقہ بیان کرے تو جان لیوے کہ آسیب جسم میں بھر گیا۔ بعضوں کو سیاہی کی چکناہٹ میں ہیبت ناک صورت دکھائی دے گی اس وقت اپنی زبان سے کہے کہ اس غریب کو کیوں تکلیف دی ہوئی ہے۔ بہتر ہے کہ آپ چلے جایئے ورنہ حضرت سلیمانؑ کے فرمودہ پر ایسی ہی ایذا تم کو دی جاوے گی اس پر بھی جانے کا اقرار نہ کرے تو وہ نادعلی جو آگے لکھی ہے پڑھے فوراً رخصت ہو جاوے گا۔ اور اپنی تمام تکالیف سے اچھا ہو جاوے گا اگر کسی نے جادو کیا ہے تو بتا دے گا۔ اور جادو کی یہ نشانی ظاہر ہوں گی۔



بدن پر چیونٹی سی چلیں اور مولی جیسی چبھن کند ھے بھاری ہوں تو جانیں کہ جادو ہے۔ اور اگر بیمار کو اپنے پاس بلا کر عزیمت بادشاہ ملک تیعطوس یا دوسرا عزیمت

٧٨٦

| ٣٢٤ | ٣٢٧ | ٣٣٠ | ٣١٧ |
|---|---|---|---|
| ٣٢٩ | ٣١٨ | ٣٢٣ | ٣٢٨ |
| ٣١٩ | ٣٣٢ | ٣٢٥ | ٣٢٢ |
| ٣٢٦ | ٣٣١ | ٣٢٠ | ٣٢١ |

بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ يَا بُدُّوْحُ

بادشاہ و موکلاں دنیا ہی عمل اوپر لکھا چند مرتبہ پڑھے اور کہے جو کچھ کہ آسیب ہو یا اور کچھ بلا ہو جلدی بیمار کے بدن میں حاضر ہو حاضر ہو جب کہ وہ حاضر ہو جاوے تو پوچھے کہ تم کون ہو اور کیوں آئے ہو۔ پس وہ مریض کی زبان سے جواب دے گا اور بتلا دے گا کہ کیوں آیا ہے اور تکلیف دیتا ہے جب وہ جواب دے چکے تو کہا جاوے کہ اب اس کا پیچھا چھوڑ دو اور چلے جاؤ۔ نہ جائے تو نادعلی پڑھے جو آگے لکھی ہے۔

## سریع الاثر عمل

دوسرا عمل امتحان کا یہ ہے۔ کہ ایک بڑا طباق مٹی کا یا بڑا کڑیل مٹی کا لیوے۔ مٹی کا طباق ہو تو اس کے اندر اور اگر کڑیل ہو تو اس کے باہر کی طرف اوپر والی پیٹھ پر یہ اسم لکھے۔ عَلَيْهَا يَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ تَلِيْقًا اَوْ كَا اَنْ كَا بِلَيْبَتِيْ بِلَيْبَتِيْ بِلَكَيْسِيْ اَوْ مَطَهَتَّ هَشَا يُهَشَا سُوْاهَا ط جو آسیب جن و پری دیو و بھوت۔ چڑیل خبیث مساں۔ سحر۔ جادو و نظر ہر بلا ہے کہ بدن میں فلاں بیٹے فلاں کے دخل کئے ہوئے ہے اور آزار پہنچا رہا ہے یا موکلان بحق ہاہ الاسماء اس ملعون کو حاضر کرو اور دکھلاؤ پھر اس طباق کو یا کڑیل ہو تو اس کو کوئلہ کی آنچ میں جلاوے پھر اس کو دیکھے اگر حروف سفید ہو جاویں تو جانو جادو ہوا ہے اس کا علاج کرا دیں

اور اگر ویسے کے ویسے سیاہ رہیں تو جانو کہ بیماری جسمی ہے کسی حکیم طبیب سے علاج کرایا جاوے۔

## نادِ علی کے خواص

نادعلی معہ دعا تو یہ بزرگانِ دین نے آزما کر لکھی ہے اس سے جس آدمی یا جن کو بلانا چاہو وہ آجاوے اور تمام حاجتیں بر آتی ہیں۔ اور بلائیں و سختی دفع ہوتی ہیں دشمن مغلوب ہو جاتے ہیں چالیس روز روزمرہ پانی سے غسل کر کے چار سو چالیس بار پڑھے۔

اَللّٰهُ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِیْ وَعَلَيْكَ مُعْتَمَدِیْ نَادِ عَلِيًّا مُظْهِرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِی النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِیْ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِیُّ يَا عَلِیُّ يَا عَلِیُّ اور پھر دس مرتبہ یہ دعا پڑھے يَا اَبَا الْغَيْثِ اَغِثْنِیْ وَيَا عَلِیُّ اَدْرِكْنِیْ بِمُحَمَّدٍ وَعِتْرَتِهِ الطَّاهِرِيْنَ الْغَيْثَ اَغِثْنِیْ تین مرتبہ يَا عَلِیُّ اَدْرِكْنِیْ بِحَقِّ يَا مُحَمَّدَ وَّاٰلِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

## حاجات روائی کے لیے

نادعلی معہ دعا مرقومہ میں سر عظیم اور دُر مکنون ہے اور اگلے مشائخ نے فرمایا ہے کہ ناد علی تمام حاجتوں کے بر آنے اور مقاصد دلی حاصل ہونے کے واسطے سوا لاکھ مرتبہ ایک آدمی اکتالیس دن میں یا کئی آدمی جمع ہو کر ایک دن میں یا تین دن میں پڑھ لیویں جس بیماری و دکھ تکلیف اور جن اور بھوت اور اسرار جادو سحر کا اچھا ہونا منظور ہو وہ رفع ہو جاوے اور جو دلی حاجت ہو وہ بر آوے۔

## آزمودہ عمل برائے علاج

یہ طریقہ بھی نہایت مجرب ہے ننگے سر ہو کر ۱۱ مرتبہ یا بارہ مرتبہ دشمنوں کے دفع ہونے اور بیماری خفقان دہول دلی اور سودا کی بیماری جذام کوڑھ و برص



وغیرہ اور اثر اسرار و آسیب جادو جن و بھوت پلید کے دفع کرنے کے لیے پڑھے اور پانی پر دم کر کے پلا دیا جاوے چالیس روز میں آرام ہو جاوے۔

## نادعلی کے نقوش

نادعلی کے ذیل نمبر ایک نقش کو یشب پتھر کی تختی پر کندہ کرا کر ان بیماروں کو جو اوپر لکھے ہیں گلے میں ڈالے آرام پاوے۔

نمبر ۲ کے نقش نادعلی کو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے کپڑے میں سی کر گلے میں باندھے کل بیماریوں کو فائدہ پہنچاوے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| نادعلیاً | لعجائب مظهراً | تجده | عونالك |
| فی النوائب | کل | هم | وغم |
| سیجلی | بنبوتك | یامحمد | بولا |
| یتك | یاعلی | یاعلی | یاعلی |

(۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم | اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ | محمد محمد محمد محمد محمد محمد | علی علی علی علی علی علی |
| نادعلیا | لعجائب مظهرا | تجده | عونالك |
| فی النوائب | کل | هم | وغم |
| سینجلی | بنبوتك | یامحمد | بولا |
| یتك | یاعلی | یاعلی | یاعلی |

یہ دوسرا نقش بچہ کے سوتے میں چونک پڑنے اور ڈرنے کے واسطے کہ کسی اثر اسرار سے ہو کاغذ پر لکھے اور اس کے گلے میں ڈالے تو رونا اور ڈرنا موقوف ہو جائے۔

پہلا عزیمت یا بکتانوش بادشاہ جنات سے کوئی کام لینا ہو تو یہ عمل پڑھے تشریف لاوے جو کام ہو کسی جن سے کرا دیوے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا بَادْشَاهِ بَكْتَانُوْشِ مَلِكِ الْحَبْشِ وَالْعَرَبِ وَالْعَجَمِ بِحَقِّ اَبُوْ جَمْهُوْرِ شِ اَخُوْكَ اَخُوْكَ اَیْ تَاجُ الْمَلَكِ اَنْتَ اَنْتَ نَجِيًّا نَجِيًّا سَاعَةً سَاعَةً

كَخُوْلَةٌ كَخُوْلَتًا حَطْمًا حَطْمًا مَيْسَرًا مَيْسَرًا عَجْلَا عَجْلَا يَا شَاهِ مَكْتَانُوْشُ اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوْا مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوْا مِنْ جَانِبِ الشِّمَالِ وَالْجُنُوْبِ اُحْضُرُوْا مِنْ جَانِبِ الْيَمِيْنِ وَالْيَسَارِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ - یا موکلان عزیمت حاضر شو حاضر شو ہر روز تین تین بار درود شریف اول و آخر پڑھے اور اکتالیس بار ایک وقت مقرر کر کے پڑھے۔

## بادشاہ جناب کو حاضر کرنا

دوسرا عزیمت بادشاہ ملک قیقطوش کے بلانے کا عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ جَيْنًا جَيْنًا خَبِيْثًا طُوْسًا طُوْسًا حاضر مَتِیْنٌ حاضر مَتِیْنٌ حاضر ہو حاضر ہو حاضر ہوا سے بادشاہ ملک قیقطوش حاضر ہوا سے سفید دیو یا دَاؤُد جِنِّیْ یا بیک غابوزی یا لونا بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام جلدی حاضر ہو حاضر ہو اس عزیمت کو اکتالیس مرتبہ یا اکیس مرتبہ پڑھے۔

## پری زاد کی حاضری

تیسرا عزیمت پری زادوں کے حاضر کرنے کے لیے روزانہ چالیس روز تک ستر مرتبہ بلند آواز سے رات کو علیحدہ مکان میں اچھے کپڑے روزمرہ پڑھتے وقت پہن لیا کرے اور کپڑوں پر عطر خوشبودار لگاتا رہا کرے اور پھول خوشبودار اپنے پاس رکھے عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِحَقِّ اَوْ اَمَّاهَا اَمَّا كَحَكَادٌ کو دو مرتبہ کہے کَحِيْمَادْ دو مرتبہ پڑھے اَرْحَمَا تَرْحَمَا بِحَقِّ اَوْ اَمَطْ بَهَتْ سُوَاهَايَا مُوَكِّلَانْ بحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام حاضر ہو حاضر ہو حاضر ہو جس وقت کہ موکل حاضرات میں جس پری کو چاہیے کہ مع اس کے لشکر کے بلاوے حاضر ہووے اور اگر اثر جادو کا ہووے بادشاہ پریوں سے ساحر و جادوگر اور دیو بادشاہ سے جادو



اتارنے کا کام لیوے فوراً پورا کریں گے اور اثر سحر جاتا رہے گا۔

## جنات کی حاضری کا عمل

یہ عزیمت بڑے زبردست جناتوں اور دیوں و پریوں خواہ وہ کافر ہوں یا اہل اسلام حاضر ہو جاتے ہیں۔ جو کام ان سے لیا جاتا ہے وہ کر لاتے ہیں جادو سحر کو دور کر دیتے ہیں کسی کے پاس کوئی جن آتا ہو یا دیو وغیرہ ستاتا ہو جس کا بھی اثر اسرار و سایہ ہو اس کو بھی لا کر حاضر کر دیتے ہیں اب خواہ ان کو جلا دو پھونکو اس کو بہت اچھی طرح سمجھ کر کام میں لایا جاوے اور کسی قسم کا خوف و اندیشہ ان سے نہ کیا جاوے حاضرات کرنے سے پہلے اپنے گرد حصار کھینچ لے جیسا کہ اس میں ظاہر کیا جاتا ہے روزانہ کپڑے نئے اور اچھے اس عمل پڑھنے کے لیے بنا وے پڑھنے کے بعد ان کو اتار دیا کرے پڑھتے وقت بہت اچھی خوشبو عطر اپنے کپڑوں پر روز ملا کرے اور پھول بھی خوشبودار اپنے پاس رکھے ستر مرتبہ آواز سے کسی خالی مکان میں پڑھے اور جس مذہب والوں کو بلانا ہو ان کا خیال رکھے مومن و کافر جنات کے لیے علیحدہ علیحدہ نوشتہ لکھے ہیں وہ منگا کر اپنے پاس روز رکھا کرے چراغ روشن کیا جاوے وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اِسْرَافِيْلُ يَاهُوَلْكَرْبِيْلُ يَاحَرُوْرَائِيْلُ يَا اَهْجَمَائِيْلُ يَا اَمْوَائِيْلُ يَا عِزْرَائِيْلُ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ اِنْ كُنْتُمْ نَصَارٰى اِنَّا بِحَقِّ اِنْجِيْلِ عِيْسٰى وَمَا اُنْزِلَ عِيْسٰى رُوْحُ اللّٰهِ ابْنِ مَرْيَمَ بِحَقِّ بَيْطُوْسَ وَبِلَاطُوْسَ يَا مُوَكِّلَانِ مَذْهَبِ عِيْسَائِیْ جلدی حاضر ہو حاضر ہو۔

جس وقت کہ وہ حاضر ہوں گے شراب کی بو آوے گی ہر بادشاہ عیسائی کو بلاوے موکل حاضر کریں گے جب کہ بادشاہ حاضر ہو گا سلامی کی توپ چلے گی بارود کی بو آوے گی رنجک اڑتی دکھائی دے گی کسی کو اس بات کا یقین نہ ہو اور اعتبار نہ آوے

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

